# مجملاً ذکر بعض تصرفات واہیات رسالہ انوار الہدیٰ مولفہ شیخ احمد صاحب وکیل جیپوری یونبدی شیعی جدید

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الحمد للہ رب العالمین والصلوٰۃ علیٰ خیر خلقہ محمد سید المرسلین
وآلہ الصالحین واصحابہ المتقین وازواجہ الطاہرین وذریاتہ
الطیبین وعامل القرآن اجمعین الیٰ یوم الدین

امابعد معتقد صادق آل اطہار ومعتقد وثوق اصحاب کبار محمد جہانگیر خان سکنۂ اودی خدمت مین اہل ایمان کے التماس کرتا ہے کہ قبل ازین شیخ احمد صاحب شیعی جدیدی ماہر علم کلام واقف فنون تمام یکتا ہی روزگار حبیب کرائی عربی دان فارسی خوان نے ایک رسالہ اہانت قبالہ بلکہ پورا کٹھی کا بالکل شیعون کے اندہیرے گھر کا ودجالہ مسمی انوار الہدیٰ [سلہ] اپنی سمجھ اور رائے کے موافق لکھا تھا ماحصل و سر جملہ بیان کا صرف اس قدر تہا کہ معاذ اللہ صحابہ رسالتمآب بالخصوص خلفاء ثلثہ اکسی لائق نہ تہے نہ رسول اللہ کی کچھہ مدد کی اور نہ کبھی حرکہ مین شریک ہوئے اور اگر کبھی شریک بہی ہوئے تو بہاگ گئے بلکہ جو کچھہ فتوحات کہ رسول خدا کو میسر ہوئین وہ سب اسد اللّٰہی کی قدرت کا نمونہ ہین مثل بدر وحنین واحد وخندق وغیرہ یہ حالات مولف نے رسول اللہ کی حیات مبارک کے لکھے تہے جب بعد وفات رسالت پناہ کے دوازدہ آئمہ کے معاملات وواقعات کو بیان کرنا چاہا تو ازراہ مکائد بزرگ کے دوسری رنگت بدل دی (بقول شخصے بہرنگے کہ خواہی جامہ می پوش ـــ من انداز قدت را می شناسم) ہمہ دان بڑے فخر سے لکھتے ہین

کہ خلفاء ثلثہ سے کوئی معجزہ و کرامات و خرق عادات ظہور میں نہیں آئی اگر ائمہ
اس فن میں بدرجہا سباق بلکہ شہرۂ آفاق بلکہ طاق تھے کہ وہم بھر میں پیادہ
کو شیر اور بھیڑیہ کو بھیڑ چڑیا کو باز اور بگلے کو قاز سہا کو خورشید اور مشتری
کو ناہید کوڑی کو پیسا اور مکھی کو بھینسا بناتے تھے ہر نامراد کی مراد دیتے اور
بے اولاد کو اولاد چنانچہ اسی بنا پر مولف نے استحقاق نیابت نسبت
ائمہ کے ثابت کیا تھا اس کتاب خراب پر شیعوں کو اس قدر ناز تھا
کہ ابتدا ہی میں اکثر مرزا صاحب تو سنیوں سے فخریہ دریافت کرتے کہ قبلہ
آپ جناب مولوی شیخ احمد صاحب کو کہ وہ پہلے سنیوں کے بڑے عالم
بلکہ رکن اعظم تھے اب مذہب حقہ اثنا عشریہ جعفریہ کی حقیت سنیوں ہی کی
کتب سے ثابت کر کے شیعہ پاک ہو گئے ہیں پہچانتے ہیں اور بعض میر صاحب
شیخ جی کے کاغذات سیاہ کو پڑھکر سو بھی آنکھیں بند کر کے بے سمجھے بوجھے
ایسے اتراتے کہ جسکا کچھ ٹھیک ٹھکانا ہی نہ تھا جہاں کہیں سید صاحب کسی
سنی ناواقف کو پاتے فوراً بغل سے نکال شیخ جی کا نامۂ اعمال پڑھکر سناتے
بیچارے سنی مظلوم شیعوں کی اس زیادتی سے ازبس تنگ تھے بالخصوص
ان خاص مقاموں پر جہاں اس طوفان بے تمیزی کی ازحد طغیانی ہے
جب یہ شور و شغب ہمنے بھی سنا بڑی وقت سے شیخ جی کی گوگر و سرخ
کو ہم بہونچایا دیکھی سراسر ہیچ پوچ بلکہ بالکل خاک و دھول مضمون خبط معنی
غلط بلکہ خود ہی غلط حتی کہ آیات قرآنی میں بھی تبدیل و تحریف جسکا نمونہ انوار المدی
مطبوعہ مطبع عترت حسین شکوہ آبادی کے صفحہ ۲۰۵ سے صفحہ ۲۱۱ تک میں موجود
ہے سوا اسکے اور تو مولف لی یہوز کان یکون و قال یقول بمعنی کے
مطلب مربوط کے سمجھنے کو انسان کی تو طاقت کیا ہے بلکہ جن کو بھی لیاقت نہیں

۲۷۶

کہ مولف کے طلسم حیرت نے ایسا ہی منتر کوس ایسکے خونکا کہ تمام شیعیان مسلم
کا اسمین مولف صاحب اوستاد اول ایسا ہی قابل تھے کہ بسبب
تحصیل عشق و رندی آسان ہو گیا۔ اوائل جاذب اسوقت آخر زمانکا سبب ایسے فتنہ سازان
لہذا ہمنے بھی واسطے اعانت و حمایت اپنے دین دار بھائیون کے جو طلبا ان فساد
سے نالان تھے جوابا ایک رسالہ مسمی اظہار الہدی بلا تعصب لکہا الا اور اوسمین
اہتمام یہ کیا کہ جسقدر کل معاملات اصحاب ثلثہ وغیرہ کے بہم وکیفیت حالات آئمہ اثنا
عشرہ کو بطریق اختصار معتبر تواریخ فریقین سے لکہا ہے کہ اگر صحابہ رسالت
مآب کسی قابل نہ تھے تو کیون خدای تعالی نے اونکی شان مین آیتین اوتارین
اور اگر باعتقاد شیعیان خدای تعالی کو بہ توبہ بہول ہی گیا تھا تو آئمہ ہدای نے
کیون اونکے حق مین حدیثین بیان کین اگر وہ بھی غلطی پر تہے تو کیون مفسرین
ومجتہدین شیعیان پاک نے وہ حدیثین و آیتین اپنی معتمد کتب مین درج کردین
جب ہمارے جواب پر شیعون کی نظر پڑی جل بہن کر کباب ہو گئے اپنے ایمان
کا تو قدر کیا بڑے بڑے دانشمندون کے حواس خمسہ بگڑ گئے بسبب جسکے دیکہا یہ کہا آن
تڑاکا نانہ جیسے پتنگین ... کے دنبالے سے کچہو آنکہین۔ ہرچند کہ میرصاحبون
ومرزا صاحبون نے جا بجا گٹہیان کین مگر ہمارے اظہار ہدایت حق کا جواب
کسی صاحب سے نہ بن پڑا اب ہار کر بعض مرزا صاحب توشہ سفر ناگزیر کرکے
لگا امام ضامن کا پیسہ بازو پر باندہ یا علی یا ایلیا یا ابو الحسن یا بوتراب پڑہتے
ہوئے آگرہ سے ٹکٹ لیکے سٹے جیپور کے اسٹیشن پر جا اوترے
اور وہان سے بحالت پریشان یا علی مدد یا مولی مدد یا مشکلکشا مدد کہتے ہوئے
شیخ جی کی دولتسرا مین داخل ہو گئے شیخ جی نے جو مہمانان بے تکلف کو دیکہا
پوچہا کہ یا ایہا المومنین خیر تو ہے مرزا صاحبون نے ہمارا رسالہ شیخ جی کے روبرو

بتکلف فرمایا کہ ہم اس شہر سے دکہانیکو آپ کے پاس آئے ہین بیت
ما نہ یاران چشم یاری داشتیم * خود غلط بود آنچہ ما پنداشتیم - شیخ جی آدہ سر و جسم
سے ہنسی ہنسکر فرمایا کہ اگرچہ یہ رسالہ اظہار الہدی ہماری کتاب کا تو جواب نہین ہے
مگر اس کا ہم جواب لکہدینگے بیت مشکلے نیست کہ آسان نشود * مرد باید کہ ہراسان
نشود - غرض شیخ جی کی تہمت سے شیعون کو اپنا پشت پناہ بنا کر اپنے ماتہے سے
کلنک کا ٹیکا چہٹانے کو ایک وسوسہ کل طویل تیار کرکے اور اوسکا نام شمس الضحی کہ
فی الواقع مونث سماعی بہ قاعدہ نحوی ہے رکہکر جہٹ پٹ اپنے معتقدون کی تشفی
وتسلی کو پارسل مین بند کرکے آگرہ کو روانہ کردیا اگرچہ منصف مزاج شیعون نے بہی
اوسکو ناپسند کیا مگر بعض نے اہلسنت کے منہ چڑانے کو اوسکو بہی مغتنمات
روزگار سے معلوم کیا بقول جعفر زٹلی * گندم اگر بہم نرسد بہس غنیمت ست
جب اوس کید عظیم کا طبع ہونا شروع ہوا ہمنے بہی بعد معائنہ اوس مزخرفات
واہیات کے اوسکی تکذیب کا مصمم جہد کیا بالخصوص اون معاملات کی جن مین
مولف شمس الضحی نے بزعم خود موقع سخن پاکر اور ہمارے جواب باصواب سے
اغماض کرکے زبان درازی کی تہی بوجہ احسن تردید کی بیت شیوہ چشمت فریب
جنگ داشت * ما غلط کردیم و صلح انگاشتیم - اب بہ فضل خدا و بہ طفیل سید الانبیا
جواب الجواب کا جواب مسمی بہ الدواہی معروف بہ تکملہ اظہار الہدی بہی تیار
ہو گیا امید واثق ہے کہ ناظرین باتمکین اہلسنت پہلے سے زیادہ براہ کرم قدردانی
فرمائینگے اور اس خیر خواہ خلایق کو دعای خیر سے یاد فرمائینگے حق یہ ہے
کہ جو مسلمان اس اردو رسالہ کو حرز جان بناوے گا وہ ہمیشہ چشم زخم شیعون
سے انشاء اللہ گزند نپاوے گا ع بر رسولان بلاغ باشد و بس - اہلسنت کو مناسب
ہے کہ خود بہی ملاحظہ فرماوین اور اپنی اولاد و احباب کو بہی دیکہنے کی رغبت دلاوین

اس لیئے کہ فی زماننا امت ابن سبا کا تعصب بہت گندا ہوا ہے کسی کو اپنے
عقائد پر ناز ہے کوئی اپنے مسائل پر فخر کرتا ہے کوئی خوارق کا مدعی ہے کوئی
امامت کا مستدعی ہے کوئی قرآن کو بے ترتیب و غلط بتاتا ہے کوئی احادیث
صحیحہ کو موضوع ٹھہراتا ہے بہرحال جہان کہین جاؤ شیعون کی جانب سے
ایسے ہی خرخشے پاؤ بارو کیا تقیہ (یعنی دین چھپانا) آئمہ پر ہی فرض تھا کہ تقلید سخت
شیعون نے اپنے اوپر واجب بھی نہ رکھی بلکہ ایسی آزادی حاصل کی ہے کہ جو بات کہ
منہ آجاتے ہین بلکہ بچارے ناواقفون کو تو بہت ہی کچھ ستاتے ہین اس لیئے
یہ اردو رسالہ کہ شیعون کے لیے حربۂ زہرآلود ہے تالیف کیا تاکہ اہلسنت کو مدد
ملے ہر چند کہ ہمنے تردید انوار الہدیٰ و تکذیب شمس الضحیٰ مین کوئی دقیقہ نہین چھوڑا
ہے مگر شیخ جی صاحب اب تک اپنی کتاب کا جواب ہی نہین سمجھتے اس ہٹ
دھرمی کا تو کچھ علاج ہی نہین ہے سچ ہے مریض عشق پر رحمت خدا کی
مرض بڑھتا گیا جون جون دوا کی۔ شاید شیخ جی اس کا نام جواب سمجھتے ہین
کہ اول انکی کتاب خراب کا مضمون نقل کیا جاتا بعد اسکے جواب دیا جاتا
جیسا کہ انھون نے ہمارا منہ چڑا کر اپنا جی خوش کر لیا ہے تو اسکے اس شبہ
کا جواب یہ ہے کہ آپکی گندی عبارت جسکو خود شیعہ ہی ناقص بتاتے ہین وہ
اس قابل نہ تھے کہ ہمارے مضمون پاک کے مقابل مین درج کیجاتی اسلیئے
ہمنے اوسکی پلیدگی سے بچکر صرف اصلی دعاوے کی تردید و تکذیب کی چونکہ
اصل بنا فساد شیخ جی کی صرف ابطال خلافت و اثبات امامت پر تھی لہذا
اوسکے انہدام کی قرار واقعی تدبیر کی گئی اور وہ سکاتین و ثباتین جن سے
شیخ جی نے چشم پوشی کر کے اہلسنت کو الزام ناحق دیا تھا شیعون کی ہی کتب معتبرہ
سے نکالکر لکھدی گئین اور اونکا جواب سب اہلسنت کی طرف سے ادا دیا گیا

کہ انشاء اللہ تعالیٰ شیخ جی اور معتقدان شیخ جی کے ۔ لون پر تا قیامت کہٹکا رہیگا ۔ ع کلوخ انداز را پاداش سنگ است ۔ اس ضمن مین تہوڑے سے شعر انوار الہدیٰ و شمس الضحےٰ کے بہی لگے ہاتہون ہدیہ ناظرین کئے جاتے ہین اور ہم اپنی مظلومیت اور شیخ جی کی قابلیت کی داد اہل انصاف سے چاہتے ہین وہو ہذا ۔ صفحہ ۳ مین شیخ جی لکہتے ہین ۔ چنانچہ اوسیوقت سے کتب بینی اپنا شعار کیا اور خدا کے فضل سے ہر قسم کی کتابین گہر مین موجود تہین کچہ دقت ہی اونکے جمع کرنے مین نہوئی و تین برس تک خوب سیر کی الخ

جواب ۔ اے شیخت پناہ اول یہ تو فرمائیے کہ آپنے کونسے مدرسہ مین کس فاضل سے سند فضیلت حاصل کی یا بغیر سند ہی کے رکن اعظم اہلسنت کے زبردستی سے بنائے ہو بقول شخصے کس نشنود یا نشنود من گفتگو سے میکنم ۔ ہمنے تو آپکے کسب ہنر کی کیفیت جیسا روایۃً سنا ہے یہی سنا ہے کہ نہ آپ عالم ہین اور نہ فاضل نہ مولوی ہین نہ قابل ہان کسی قدر آپ [illegible] دیوبندی شیعی نے اپنی صحبت مین رکہکر کچہ نیچہ شدہ بدہ کروا دیا ہے اس سے آپکی استعداد البتہ اتنی پائی جاتی ہے کہ آپ اشعار ذیل کا شاید مطلب بہی سمجہ لیتے ہون

نظم

| | |
|---|---|
| سب ہین ہنر خورشید | کالا اوجلا سیہ سپید |
| نیلا پیلا زرد کبود | تانا بانا تن سست و بود |
| آتش آگ آب ہے پانی | خاک دہول جو باد اڑاتی |

پہر آپکی ہمہ دانی و کتب بینی کیونکر اہل بصیرت کی نظرون مین آسکتی ہے اپنے منہ سے میان مٹھو بن جانا اور چیز ہے اور قابلیت اور چیز اگر آپ قابل ہی ہوتے تو کیون آپکی انوار الہدیٰ مطابق مضمون اس قطعہ کے ہوتی قطعہ

عربی نہ فارسی نہ ترکی ❊ نہ تال کی نہ سم کی نہ سُر کی ❊ انوار الہدیٰ لکھی کسی لُر کی
جس مین غلط شلط عبارت پُر کی ❊ سوائے اسکے ہر ایک سے دست بستہ
التماس ہے اصلاح کی کرنا یہ دوسری فضیلت ہے بیت

| | |
|---|---|
| اسپ تازی شدہ مجروح بزیر پالان | طوق زرین ہمہ در گردن خر می بینم |

صفحہ ۱۰ و ۱۱ مین مولف نے دعوی کیا ہے کہ اس رسالہ کی تالیف ختم ہونے تک مذہب شیعہ کی کسی کتاب کو مطالعہ نہین کیا اور ایک لفظ بھی اسمین اونکی کتب سے اخذ نہین کیا گیا جواب اب ہم اس قول کو کہ شیعہ کی کتب کو تا ختم کتاب نہ آنکھ سے دیکھا اور نہ ایک لفظ اون مین سے لیا مولف ہی کی کتاب سے جھوٹا کرتے ہین صفحہ ۱ سے ۳ تک مین شیعون کی کتابون کی روایات معجزات امام محمد بن حسن عسکری ملقب با مہدی مین بلفظہ مرقوم ہین روایت ہے کہ آپکی والدہ شریفہ کو مثل ام موسی کے آثار حمل کے نمایان نہ تھے حضرت حکیمہ عمہ شریفہ امام حسن عسکری فرماتے ہین کہ جب مینے سورہ انا انزلنا و قل ہو اللہ و آیت الکرسی پڑھی نرجس کے شکم مین بچہ پڑھنے لگا بعد اسکے دیکھا مین نے کہ تمام مکان روشن ہو گیا لڑکے نے پیدا ہوتے ہی سجدہ کیا اوسی وقت دوسرے مکان سے حضرت ابو محمد زکی نے آواز دی کہ اے عمہ میرے فرزند کو میرے پاس لاؤ جب اونکے پاس لائین حضرت نے گود مین لیکر اپنے بچہ کے منہ مین زبان دی اور فرمایا کہ اے فرزند خدا کے حکم سے بولو چنانچہ لڑکے نے کہا
بسم اللہ الرحمن الرحیم ونرید ان نمن علی الذین استضعفوا فی الارض ونجعلہم ائمۃ ونجعلہم الوارثین پھر دیکھا مین نے کہ مرغان سبز نے مجھکو گھیر لیا پھر ابو محمد نے ایک سبز مرغ سے مخاطب ہوکر فرمایا خذہ فاحفظہ

حتی یاذن الله فیه فان اذن الله باذن امر حکیمه فرماتی ہین کہ مینے ابو محمدؑ سے پوچھا کہ یہ سبز
مرغ کون ہین فرمایا کہ جبرئیل علیہ السلام ہین دیکھا کہ رحمت ہین پھر مین اونکی
والدہ شریفہ کے پاس لے گئی فرمایا کہ یہ صاحبزادہ ناف بریدہ و ختنہ کردہ
پیدا ہوا ہے اور بازوے راست پر آپکے لکھا تھا جاء الحق و زهق الباطل
ان الباطل کان زهوقا روایت ہے کہ جب وہ پیدا ہوئے
دو زانو ہو بیٹھے اور انگشت سبابہ بجانب آسمان اوٹھائے چھینک لی الحمد لله
رب العالمین کہا روایت ہے کہ ایک شخص نے حضرت امام حسن عسکری
سے دریافت کیا کہ آپکے بعد کون خلیفہ و جانشین و امام امت ہوگا آپنے پردہ
مکان کا اوٹھایا اوس مین سے ایک لڑکا خوبصورت تین چار سال کا نکلا پھر
آپنے پردہ اوٹھا کر مکان کے اندر کر دیا راوی کہتا ہے کہ پھر مین نے پردہ اوٹھا کر
تمام حجرہ دیکھا اوس صاحبزادے کو نپایا روایت ہے کہ جب امام ابو محمدؑ
زکی شہید ہوئے تو صاحبزادے آپکے سرداب مین غائب ہو گئے جب
مکان کو لوٹا تو آنحضرت کو دجلہ کے اندر پانی پر مصلی بچھائے ہوے بیٹھا دیکھا
لوگ دریا مین گھسے تو غرق ہو گئے چنانچہ اس خواب پریشان کی بھی تعبیر
خود ہی مولف نے یہ کی ہے کہ بعقیدہ علماء شیعہ یہی صاحب الامر امام مہدی
آخر الزمان ہین یہ تمام روایات واہیات شیعون کی کتب معتقدات مین درج
ہین مگر یہ مضمون بالخصوص لب لباب منتہی المقالات و احقاق الحق معتبر کتب
شیعون کا ہے جسکا جی چاہے کتب مذکورہ مین دیکھ لے اہلسنت کی کتابون
مین اس سوتے جاگتے کے قصہ کا کچھ اثر نہین ہے اور نہ کوئی سنی اس
کچے عمم کو پالتا ہے اگر کوئی کہے کہ مؤلف کے رسالہ مین شیعون کی کتاب کا
نام بھی نہین ہے تو ہم جواب دین کہ صفحہ ۱۶۳ مین دو جگہ کشف الغمہ کے حوالے

دیکھو تو حنفی و شافعی و مالکی و حنبلی فرقے ناری ہین یا وہ جنکی ہمنے معہ عقائد تشریح لکھی ہی صفحہ ۹۰ مین ہے کہ ازالۃ الخفا عن خلافۃ الخلفا مین شاہ ولی اللہ صاحب تعیین خلافت کیے پانچ طریقے جائز قرار دیتے ہین ایک بروے اجماع اہل حل و عقد کہ جس طرح سے حضرت ابو بکر صدیق خلیفہ ہوے دوسرے استخلاف کہ ایک خلیفہ دوسرے شخص کو اپنے بعد خلیفہ ہونیکے لیئے مقرر کرے جیسے حضرت عمرؓ کا تقرر ہوا تیسرے بروے شوری جیسا کہ حضرت عثمانؓ کی خلافت پر ہوا چوتھے خلیفہ امت کو خوشی سے خواہ جبر سے اپنی طرف رجوع کرے اور باوصاف خلافت اوس مین ہون اور متنازعین کو صلح کرکے دور کرے جیسے امیر معاویہ پانچوین خلیفہ امت کو اپنی طرف رجوع کرے خواہ اوسمین اوصاف خلافت ہون یا نہون جیسے مروان اور اونکی اولاد کو خلافت ہوئی مگر حضرت علیؑ مرتضی کی خلافت کو شاہ صاحب نے کسی قسم مین داخل نہین کیا الخ

**جواب** ہان شیخ جی یہ تو فرمائیے کہ جب بقول آپکے مولانا شاہ ولی اللہ صاحب نے حضرت علیؑ کو خلافت کے پانچون طریقون سے خارج کردیا تو پھر آپنے اوسی کتاب سے بہت سی احادیث حضرت علیؑ کی شان مین کہان سے لکھین جسکا نمونہ صفحہ ۲۹۱ سے صفحہ ۲۹۷ تک انوار الہدی مین موجود ہے اگر آپکا پہلا قول سچا ہے تو پچھلا جھوٹا اور اگر پچھلا سچا ہی تو پہلا جھوٹا سوا اسکے اور بہی بہت جگہ ازالۃ الخفا سے عبارت لیگئی ہے وہ سب بہی باقرار سابق شیخ جی کے ساقط عن الاعتبار ہے ۔ **بیت**

| | |
|---|---|
| قرض لے پیتے تھے مے اور یہ سمجھتے تھے کہ ہان | رنگ لاویگی ہماری فاقہ مستی ایک دن |

صفحہ ۲۳ مین ہے خوب یاد آیا یہ لڑکی محمد بن ابی بکرؓ کی مان جائی بہن ہے اسماء بنت عمیس سے پیدا ہوئی نام اسکا ام کلثومؓ ہے جسکا عقد حضرت عمرؓ فاروق سے ہوا اور بعض ناواقف مورخان نے ام کلثوم بنت فاطمہ علیہا السلام سمجھ لیا ہے **جواب** سبحان اللہ مولف اپنی ہی زبان سے اپنے مجتہدون اور عالمونکو ناواقف کہتے ہین

اب ہم مولفہ کی وقعت اور اونکے علماء کی عدم وقعت عدالت عالیہ میں
مین پیش کرسکتے ہین آیا دونون مین سے کون سے صاحب شیعہ ترین
اول نور اللہ شوستری مجالس المومنین مین اس نکاح کا بابین الفاظ اقرار کیا
اگر نبی دختر بعثمان داد ولی دختر بعمر فرستاد دوم مصائب النواصب مین
کر محدثین کا اقرار ہے کہ نکاح جبراً اور اکراہ سے ہوا سوم تہذیب مستند کتاب
شیعون مین یہ حدیث مرقوم ہے قال عن محمد ابن احمد یحیی عن جعفر ابن محمد القمی
عن القداح جعفر عن ابیہ علیہم السلام قال ماتت ام کلثوم بنت علی علیہم
السلام وابنہا زید بن عمر الخطاب فی ساعة واحدة ولا یدری ایہما
ہلک قبل فلم تورث احدہما من الآخر وصلی علیہما جمیعاً
اس حدیث کا خلاصہ یہ ہے کہ حضرت عمرؓ کے حضرت ام کلثوم بنت علیؑ سے ایک بیٹا
پیدا ہوا نام اوسکا زید تھا چہارم کتاب کافی کلینی مین ملا یعقوب حضرت امام جعفرؑ
سے یہ حدیث نقل کرتا ہے ہو اول فرج غصبنا یعنی یہ شرمگاہ پہلے ہی ہمارے
خاندان سے غصب کی گئی پنجم مجالس المومنین مین لکھا ہے کہ بعد وفات عمرؓ کے
ام کلثوم کا نکاح ثانی محمد ابن جعفرؓ کے ساتھ ہوا اور عبارت محمد بن جعفر طیار کی
یہ ہے کہ بعد از فوت عمرؓ بن خطاب بشرف مصاہرت حضرت امیر المومنینؑ مشرف
گشتہ ام کلثوم را کہ از روے اکراہ در حبالہ عمرؓ بود تزویج نمود ششم حسن
علی ابن اسمٰعیل شیعہ اثنا عشری بھی نکاح کا مقر ہے اوسکے قول کو قاضی شوستری
نے مجالس المومنین مین یون نقل کیا ہے او را از چند امر پرسیدند کہ از ان جملہ قصہ
نکاح خلیفہ ثانی ست جواب داد کہ دادن دختر بعمرؓ کہ جناب امیر المومنینؑ را اتفاق
افتاد باین جہت بود کہ اظہار شہادتین مینمود اور یہی عبارت بجنسہ ازالۃ الغین مین
ہے ہفتم قول سید مرتضی کا جو شافی اور تنزیہ الانبیاء اور مواعظ حسینیہ مین منقول ہے

وہ خبر انہ علیہ السلام ما اجاب عمر الی نکاح ابنتہ الا بعد توعد و تہدید
اور ثبوت کامل سے مولف کے جھوٹے دعوی کو ڈسمس کر دیا بڑے شرم کی بات
ہے غیرت ہووے تو چلو بھر پانی مین ڈوب مرتے ہین مگر یہان بوند بھی نہین ٹھہرتی ہے
آیات بینات صفحہ ۳ سے ۱ تک جو کرامات و حکایات بحوالہ شواہد النبوت مولف
نے لکھی ہین وہ سب الحاقی ہین اونکا مطلق اثر اہلسنت کی کتب مین نہین ہے بلکہ
ہمارے علما نے ایسے ناقص معتقدات پر اعتراض کیا ہے چنانچہ مولانا شاہ عبد العزیز
صاحب نے اپنے تحفہ لاجواب مین بطور الزام بیان کیا ہے کہ شیعہ ایسی کرامات
نسبت ائمہ کے نقل کرتے ہین جنکا یقین طفل ابجد خوان کو بھی نہین ہو سکتا ہے
پھر بیچارے مولوی جامی صاحب سا محقق کب ایسے خیال محال کا معتقد ہو سکتا ہے
ہان یہ سب خرافات البتہ شیعون کی مستند کتب مین بکثرت مرقوم ہین چنانچہ
منتخب المعجزات مولفہ محمد تقی مجتہد لکھنو کی تمام کتاب انہین روایتون سے بھری ہوئی
ہے سر مو فرق نہین ہے یہ بات نہایت صحیح ہے کہ شیعہ موقع پاکر اہلسنت کی کتب
مین اکثر اپنے معتقدات کو جو اونکے مفید مطلب ہوتے ہین داخل کر دیا کرتے ہین چنانچہ
کسی شیعہ نے ہنگام کتابت امام مالک رحمۃ اللہ کی کتاب موطا مین متعہ کو حلال
لکھدیا ہے حالانکہ امام صاحب موصوف کی دیگر تصنیفات مثل مسند جو موطا کے
کے بعد تصنیف ہوئی ہے متعہ قطعی حرام لکھا ہے اسیطرح سے کسی شیعہ نے کچھ باعتقادات
خلاف عقیدہ اہلسنت دیوان حافظ کے اخیر مین لکھدیے ہین اسیطرح سے کسی شیعہ
نے شواہد النبوت مین اپنے اعتقادات کے موافق کرامات آئمہ کو جنکی کچھ اصل اہلسنت
کی کتب معتبرہ مین نہین ہے طبع کرا دین ہین اگر مولوی جامی صاحب شیعونکی
اون مفتریات کی جنمین صریح اہانت صحابہ باصفا کی مرقوم ہے معتقد ہوتے تو
کیون اپنی بیزاری مقلدان ابن سبا سے ظاہر کرتے چنانچہ سلسلۃ الذہب مین

مولانا صاحب تحریر فرماتے ہیں حکایت آن رافضی کہ پیش از فضلاء اہل السنت ذکر علی را تعریف کرد و پرسیدن آن فاضل کہ کدام علی آن علی کہ معتقد است یا آن علی کہ معتقد نیست ـ سه

شیعی پیش سنی فاضل
گفت کای در علوم دین کامل

باز گو رمزی از علی ولی
که ترا یافتم ولی لعلی

گفت کای در ولای من راهی
از کدامین علی سخن خواهی

زان علی کش تویی مظهر و تعیین
یا از آن کش منم رهی و رهین

گفت من گرچه اندکی دانم
در دو عالم علی یکی دانم

شرح این نکته را تمام بگو
آن کدام است و این کدام بگو

گفت آن کو بود گزیدهٔ تو
نیست جز نقش آفریدهٔ تو

پیکری آفریدهٔ بخیال
گذرانیدهٔ بر او احوال

پهلوانی بروت مالیده
همه کین و عناد سگالیده

گربزی پر تهور و بیباک
کینه جوئی و مفتن و سفاک

بندهٔ نفس خویش چون من و تو
فارغ از دین و کیش چون من و تو

در خیبر بزور خود کنده
برده تا دوش و پس افکنده

بخلافت دلش بسی مایل
شد ابوبکر در میان حائل

بعد بوبکر خواست دیگر بار
لیکن آن بر عمر گرفت قرار

چون ازین ورطه رخت بست عمر
شد خلافت نصیب یار دگر

در تگ و پوی بهر این مطلوب
همه غالب شدند و مغلوب

با چنین وهم و ظن نادانی
اسد الله غالبش خوانی

این علی در شمارهٔ که و مه
خود نبودست و نه باشد به

وان علیؑ کش منم بجان بنده ‌ ‌ ‌ سبلت نفس شوم را کنده
بر صف اهل ربع با دل صاف ‌ ‌ ‌ بهر اعدای دین کشید مصاف
بوده از غایت فتوت خویش ‌ ‌ ‌ خالی از حول خویش و قوت خویش
قدرت و فعل حق از و زده سر ‌ ‌ ‌ کنده بی خویشتن در خیبر
خود چه خیبر که خیبر گردون ‌ ‌ ‌ پیش آن دست و پنجه بود زبون
دید ز آفات خود خلافت را ‌ ‌ ‌ بی ضرورت نخواست آفت را
هرچه بر دل نشیند از وی گرد ‌ ‌ ‌ هست بر چشم مرد آفت مرد
چیست گرد آنکه از ظهور وجود ‌ ‌ ‌ رو مکدر شود صفائی شهود
تا کسی بود ز انحراف مصئون ‌ ‌ ‌ کاید آن کار را ز عهده برون
بود با او موافق و منقاد ‌ ‌ ‌ در جنگ و مخالفت نه گشاد
چون همه روی در نقاب شدند ‌ ‌ ‌ ذره شان محو آفتاب شدند
غیر از و کس ز خاص و عام نبود ‌ ‌ ‌ که تواند بآن قیام نمود
لاجرم نصرت شریعت را ‌ ‌ ‌ متکفل شد آن ودیعت را
بود سر کمال مصطفوی ‌ ‌ ‌ گشت ختم خلافت نبوی
بود ختم رسل نبی و ز پی ‌ ‌ ‌ شد علیؑ خاتم ولایت وی
جمعی از بعثتش ابا کردند ‌ ‌ ‌ واندران سرکشی خطا کردند
سرکشیدن ز امر اهل کمال ‌ ‌ ‌ هست ناشی ز سر نقص و وبال
در جهان شاه و رهبری چو علیؑ ‌ ‌ ‌ گر کسی سرکشد زهی دغلی
این علیؑ در کمال خلق و سیر ‌ ‌ ‌ عین بوبکرؓ بود عین عمرؓ
نیست در هیچ معنی و جهتی ‌ ‌ ‌ رافضی را با و مشابهتی
او بموهوم خویش دارد رو ‌ ‌ ‌ زانکه موهوم اوست در خور او

م لعن ایشان مکن که لعنت اوست * زشت باشد ز دوست لعنت دوست

| خاطر از مہر او خراشیدہ | | سے علی ہر خود تراشیدہ |
|---|---|---|

دیکھو مولانا صاحب فرماتے ہین کہ رافضیون کا علی خیالی ہے اوسکا دنیا مین کچھ وجود نہین ہے اور اہلسنت کے حضرت علی کرم اللہ وجہہ وہ ہین جو اخلاق و سیرت مین عین ابو بکرؓ و عمرؓ تھے پس رافضیون کے علی کو اہلسنت کے حضرت علیؓ سے کوئی مشابہت نہین ہے نہ ظاہر مین نہ باطن مین اس حکایت سے صاف ظاہر ہوگیا کہ درحقیقت وہ خرافات جو اخیر شواہد مین مندرج ہے ہرگز ہرگز قول ملا جامی صاحب کا نہین ہے بلکہ کسی متعصب شیعہ واسطے دہوکہ دینے اہلسنت کے اضافہ کردیا ہے پس ہیر الحاقی کاروائی حجت نہین ہوسکتی ہے وہ سب محض لغو ہے اور اہلسنت کے عقیدہ کے بالکل خلاف صفحہ ۵ مین ہے کہ جسطرح سے مرسلین علیہم الصلوٰۃ معصوم اور طاہر ہوتے ہین ویسے ہی انبیاء غیر مرسلین جو درحقیقت مرسلین کے نائب ہین معصوم ثابت ہوئے ہین ابتداء آفرینش سے تا ایندم ہر مرسل صاحب شریعت کے ماتحت اور نیابت مین بحسب ضرورت کسیقدر انبیاء غیر مرسل ضرور بالضرور مرسل مبعوث ہوئے ہین الخ جواب سلف سے کسی شیعہ نے اپنے اس فرض مذہبی اور اعتقاد باطنی کو کہ درحقیقت آئمہؑ انبیاء غیر مرسلین ہین اہلسنت کے مقابلہ مین ظاہر نہین کیا تھا مگر اونکے خلف سعید نے صاف پردہ اوٹھا دیا کہ درحقیقت آئمہؑ انبیاء ہین رسول نہین ہین ع اگر پدر نتواند پسر تمام کند۔ اور اوسپر یہ طرہ بھی خالی از لطف نہین کہ اسدم تک مبعوث ہوتے ہین چنانچہ اس وقت کے نبی باعتقاد مولف امام مہدی ہین جو ہمارے سنیون کے ڈر کے مارے حضرت امیرؑ کا قرآن و مصحف حضرت فاطمہؑ بغل مین دباکر کوہ حاضرین غائب ہوگئے ہین ایسے عقائد سے تکذیب آیہ کریمہ ماکان محمد ابا احد من رجالکم ولکن رسول اللہ

و خاتم النبیین کی ہوتی ہے کیونکہ صاف صاف خدا تعالی فرماتا ہے کہ محمدؐ کے
بعد کوئی نبی مبعوث نہوگا جب آئمہؑ بموجب حکم خدا نبی نہ ٹھہرے تو معصوم بھی
نہ ٹھہرے اسلئے کہ معصومیت مخصوص بہ نبوت ہے نہ مخصوص بولایت اگر مخصوص
بولایت ہوتی تو جناب امیرؑ کبھی اپنی زبان مبارک سے ایسا نہ فرماتے صحیفہ کاملہ
مین یہ حدیث جناب امیرؑ سے منقول ہے قد ملك الشيطان عناني في
سوء الظن وضعف اليقين الى اشكو سوء مجاورته وطاعة نفسي له دیکھو جناب
امیرؑ پر شیطان اور نفس کا غلبہ کرنا عین دلیل غیر معصومیت کی ہے تا بدیگران
چہ رسد۔ پھر صفحہ ۵۷ سے صفحہ ۷۰ تک شیخ جی نے آیہ تطہیر پر بحث کی خلاصہ اوس
تمام حماقت کا یہ کہ لفظ اہلبیت مذکر ہے اور ازواج مذکر نہین اگر یہ آیت سے
شمول اون آیات کے ازواج کے لئے نازل ہوتی تو ربط کلام کیون تبدیل ہوتا
یہ محض براہ عداوت اہلبیت توجیہات نکالے گئے ہین ورنہ جو لوگ ایسا کہہ گذرتے
ہین تو خود ہی نادم ہوتے ہین جواب اب ہم شیخ جی کی ہی تحریر پر نظر دوڑاتے
اونکو اوڑا نادم کرتے ہین دیکھو صفحہ ۸۰ کی سطر ۱۳ مین شیخ جی خلاف اپنے دعوے
کے مراد پنجتن سے لیتے ہین یعنی حضرت علیؑ و حضرت حسنینؑ و حضرت فاطمہ زہرا
اب شیخ جی بتاوین کہ حضرت فاطمہ زہرا تو مؤنث ہین اونکو آپ پھر کیون داخل اہلبیت
کرتے ہین اور جب بقول آپکے حضرت فاطمہ داخل اہلبیت نہین ہین تو پھر حضرت
حسنینؑ بھی اہلبیت سے نہ ٹھہرے صرف ایک بیچارے حضرت علیؑ باقی رہے
سو اون بیچارے کے عدد کا تنہا اطلاق ہو نہین سکتا واہ شیخ جی صاحب خوب
ہی آئے آیہ تطہیر کو منسوخ کیا نہ ازواج کے حق مین رکھی نہ آلؑ کے خوب سمجھے
بقول شخصے عہ پڑھین پتھر سمجھ پر آپکی سمجھے تو کیا سمجھے۔ شیعونکو چاہئے کہ وہ اپنے
بھائیونکو سمجھا لین کہ ہمارے مفسرین کی نسبت حماقت کا لفظ از راہ تعصب نے

استعمال کرتا ہے اگر شرافت مانع ہوتی تو ہم بھی رذالت کے الفاظ استعمال کر سکتے تھے مشتہرہا صفحہ ۱۶ مین سے خلفاء اہل تسنن یعنی جنکی نسبت خلیفۂ رسول اللہ ہونیکا عقیدہ اہلسنت وجماعت کو ہے یہ ہین حضرت ابو بکر صدیق حضرت عمر ابن خطاب حضرت عثمان بن عفان معاویہ بن ابی سفیان یزید بن معاویہ مروان بن الحکم عبد الملک بن مروان ولید ہشام وغیرہ جہانتک بارہ شخصون کی تعداد ختم ہو الخ جواب خیر مولف صاحب آپ تعصب کے گھوڑے پر سوار ہین زبان مین لگام نہین جتنی چاہے منہ زوری اور سرکشی کیجیے ہم برا نہین مانتے کیونکہ ابھی آپ نئے بگڑے ہین اب ہمارا بھی وہ ان سکن جواب لیجیے کہ حقیقت ہمارا اعتقاد نسبت حضرت ابو بکر صدیق و حضرت عمر فاروق و حضرت عثمان غنی کی خلیفہ برحق ہونیکا یقیناً ہے اسلیے کہ اون بزرگان دین کی خلافت کو جناب امیر المومنین و جناب حسنین و تمام بنی ہاشم نے بھی تسلیم کر لیا تھا ہمیشہ اونکے پیچھے نماز پڑھی ہے اور کبھی کسی کام مین ذرہ برابر مخالفت نہین کی حتی کہ اون حضرات نے اپنی خلافت و امامت کی حالت مین بھی اصحاب ثلثہ ہی کی سنت کی مطابعت کی ہے پھر کیا وجہ ہے جو ہم حضرات موصوف کے معتقد نہون کیونکہ صورت سو اعتقادی صریح مخالفت جناب امیر اور جناب حسنین کی لازم آتی ہے اور نسبت حضرت معاویہ کے ہمارا یہ جواب ہے کہ جیسے اونکے ہاتھ پر حضرت امام حسنین نے بیعت کی اور اونکو اپنا امیر المومنین سمجھا ویسے ہی ہم بھی اونکی نسبت امیر ہونے کا اعتقاد رکھتے ہین اور اونکو منجملہ اصحاب رسول اللہ جانتے ہین نہ خلیفہ رسول اللہ اب چلو یزید کی طرف جسمین کہ اسکے سے افعال بد اعمال پائے جاوین وہ پلید اوسی کا خلیفہ ہے دیکھو وہ ظالم ڈاڑھی منڈاتا تھا ہم نہین منڈاتے وہ فسق و فجور کرتا تھا ہم نہین کرتے اوسنے شامیون کو جمع کر کے حضرت امام حسین

کا سر مبارک نیزہ پر رکھکر گلی کوچوں میں پھرایا ہم نہیں پھراتے ہیں اوس نے جیسے
اہلبیتؑ کی اہانت میں کوئی دقیقہ نہیں چھوڑا ہم اونکی بیبیوں اور بیٹیوں کے مجلسوں
میں نام لیکر توہین نہیں کرتے ہیں پس ان وجوہات بیّنہ سے یزید پلید اہل تشیّع کا خلیفہ ٹھہرا
نہ اہلسنت کا ؏ برعکس نہند نام زنگی کافور ۔ وقس علی ہذا ہاں صاحب یہ تو فرمائیے
کہ آپنے کونسی کتاب میں سے یہ مضمون تراشا ہے ثابت کیجیے ہم جھوٹے کو گھر
تک پہونچا دیتے ہیں ؏ اوسر چوکی ڈھونی سوگاوے آل پتال ۔ اسی موقع پر اس امر
کا بھی اظہار کرنا ضروری ہے واضح ہو کہ اصل ولایت شیعوں کی خاص کوفہ ہے
ہر چند کہ بیوفائی کوفیوں کی نسبت جناب امیرؑ و حضرت حسنینؑ مستغنی از بیان ہے
مگر شیعوں کو اپنے کوفی ہونے پر اسقدر ناز ہے کہ کوفہ کو کعبہ و مدینہ سے بھی بڑھکر جانتے
ہیں چنانچہ ملا باقر مجلسی نے تحفۃ الزائرین میں لکھا ہے کہ در حدیث معتبر دیگر از حضرت
جعفر صادقؑ منقول ست کہ حق تعالی عرض کرد ولایت ما را بر اہل ہر شہر پس قبول نکردند
مگر اہل کوفہ دوم ملا باقر مجلسی کی مجالس المومنینؒ شستری میں عبداللہ بن ولید سے
یہ روایت ہے گفت در زمان بنی مروان بخدمت امام جعفر صادق علیہ السلام رفتیم
آن حضرت از من و رفیقان من پرسیدند کہ شما چہ کسانید گفتیم از اہل کوفہ ایم آنحضرت
فرمودند در ہیچ یک از بلاد این قدر دوست نداریم کہ در کوفہ انکے بعد حدیث مرفوع
ہے سوم اگر کہیں دونوں روایتوں میں لفظ تشیع تو ہے ہی نہیں تو ہم ثابت کرتے ہیں کہ
اسی مجالس المومنین میں ملا باقر مجلسی سے یہ عبارت منقول ہے کہ کوفی بودن شخص
دلیل تشیع ست اگرچہ ابو حنیفہ کوفی باشد الخ ۔ اے شیعو مرنے کی جگہ ہے بلکہ بڑی غیرت کی
بات ہے کہ تم منبروں پر بیٹھکر اپنے برادران حقیقی کی مذلت کرتے ہو اور انپر لعنت بھیجتے
ہو تمکو چاہیے اونپر رحمت بھیجو اور میاں انیس و دبیر وغیرہ کے مرثیوں کو کوفہ کا ہنگامہ میں
جلاؤ بیت ہمارا کام کہہ دینا ہے یارو ۔ اب آگے چاہو تم مانو نہ مانو ۔ آیات بینات

صفحہ ۳۴ مین ہے واذ اسر النبی الی بعض ازواجہ حدیثا فلما نبأت بہ
واظہرہ اللہ علیہ عرف بعضہ واعرض عن بعض ترجمہ اور جس وقت
نبی صلعم نے کوئی راز کی بات اپنی کسی بی بی سے کہی اور اوسکے اخفا کی تاکید کی
اور اوس بی بی نے برملا اوس راز کو فاش کیا اور اللہ تعالی نے اوسکو نبی پر ظاہر
کردیا تو نبی صلعم نے بعضی باتون کی نسبت تو اوسکو جتلایا اور بعضی باتون سے چشم پوشی
کیا اس آیت کی بحث مین مولف نے بہت سے اپنے کلام [illegible] مگر اصل
راز کی بات کو ظاہر نہ کیا اس لیئے کہ کہین حضرت شیخین رضی اللہ عنہما کی خلافت
نہ ثابت ہوجاوے جواب اب ہم اوس راز کو شیعون کی معتبر کتب سے
ثابت کرتے ہین خلاصۃ المنہج کے ۲۸ جزو اور مجمع البیان مین تفسیر آیۂ موصوفہ
بالا کی یہ لکھی ہے کہ حضرت رسول خدا صلعم نے حفصہؓ سے فرمایا کہ ہما [illegible] میرے بعد
ابوبکرؓ مالک است ہوگا بعد اوسکے تیرا باپ یعنی عمرؓ حفصہ یہ بات سنکے بہت
بہت خوشحال ہوئے یہ دونون بید عائشہؓ سے کہے تب یہ آیت شریف نازل
ہوئی اب اہل انصاف مولف کے منہ مین اوٹھاکر کہین شکر بھر دین آیا ہم سچے ہوئے یا
وہ دونون مین سے کون جھوٹا ہے صفحہ ۹۲ مین ہے کہ بعد وفات حضرت عثمانؓ کے
ایک شخص عدی بن حاتم نے یہ ندا سنی البشر ابن عفان بروح وریحان
وبرب غیر غضبان البشر ابن عفان بغفران والرضوان
مگر ہم تعجب کرتے ہین کہ جب حضرت عثمانؓ کی روح اعلی علیین یا کسی دوسرے
مقام مناسب پر پرواز کر چکی تھی تو یہ بشارت اونکو دنیا مین کیون دی گئی الخ
جواب یہ تعجب مولف کا از راہ تعصب کے ہے ورنہ یہان کچھ سمجھ کا بھی قصور ہے
اب ہم سے مطلب صحیح اس قصہ مستند کا سنیئے حقیقت اس روایت کی یہ ہے
کہ حضرت عدی ابن حاتم صحابی رسول اللہ کے فرماتے ہین کہ جس وقت حضرت

عثمان غنی رضی اللہ عنہ کے حالت تلاوت مین دشمن نے تلوار ماری قریب تھا کہ طائر
روح اقدس قفس عنصری سے پرواز کرے کہ غیب سے یہ ندا ہمنے بھی کان سے سنی
پس یہ امر بسیط جسے دور از عقل نہین جسپر تعجب کیا جاوے ہان یہ بات البتہ
بڑے تعجب کی ہے کہ باوجود اسکے کہ جناب امیرؑ کو شہید ہوئے کچھ کم تیرہ سو
سال ہوے مگر شیعہ اسدم تک اوٹھتے بیٹھتے چلتے پھرتے یا علیؑ یا علیؑ کہتے ہین
کیا وہ دنیا مین موجود ہین جو انکو بلایا جاتا ہے سوا اسکے تعزیہ پر زیارت
پڑھنا بھی زیادہ تر حیرت کی جاہے کیونکہ اس بات سے بیوقوف سے بیوقوف
بھی بخوبی آگاہ ہے کہ کاغذ اور لکڑیون مین حضرت امام حسینؑ نہین بیٹھے ہین
پس امر واقعی پر تعجب کرنا عین غلط فہمی ہے اور یہ لکھنا مولف کا کہ روح حضرت
عثمانؓ کی یا کسی دوسرے مقام مناسب پر پرواز کر گئی صریح تبرا ہے اسکا جواب
خدا تعالی قیامت مین تبرائیون کو دیگا کہ اوسکے حبیب پاک کے داماد کی نسبت
کیسے گستاخ ہین انشا اللہ تعالی ہمارے پاس اسکا جواب نہین صفحہ ۹۵ و استاد
روح الامین آپکے مناقب مین بولا جاتا ہے اس فقرہ مین اعتقاد مولف کا
ابن سبا کے مطابق ہے کہ گویا حضرت علیؑ حضرت جبرئیل علیہ السلام کے
کہ جنکا لقب جو سرا اول ہے اوستاد ہین **جواب** اگرچہ مولف جناب امیرؑ
کو خدا و رسولؐ کا ہی کیون نہ اوستاد بناوین مگر نیابت جناب امیرؑ کی کسی
طرح سے ثابت نہین کر سکتے ہین صفحہ ایضا مین ہے کہ شب معراج مین حضرت
نے عرش پر لکھا ہوا دیکھا لا الہ الا اللہ محمد الرسول اللہ وایدناہ بعلی مولف نے آیا یدناہ
بروح القدس کو ترمیم کرکے بجاے روح القدس کے بعلی بنایا ہے اگرچہ
غیر ضاحت سے جملہ موضوعہ ابن سبا کا بطلان کرتی ہے مگر ہم دوسرے
طرز پہ جملہ مذکورہ کی تکذیب کرتے ہین دیکھو جناب باری جابجا اپنے کلام حق مین

نہ آتا ہے کہ تو یا جب تو شیعہ کے نزدیک اصحاب رسول صلعم کی یہ حالت ہے تو کیا چار پانچ کے
صحابہ میں ایک حضرت علی بھی ہیں پس تخصیص اینما ولیکم کی کیونکر ہو سکتی ہے شیعہ
اس صورت میں تو تمام کلام الٰہی کی تاویل ہے پھر تو یہ تمام العلی یقیناً جعلی ہے
بہت سے شیعہ کے تو دیکھو ہوا ہے پھر تیری سورت کا ... 
صفحہ ۔ سے صفحہ ۱۱ تک میں مولف تاریخ ان علماء سنت الان ... 
انا حارب لمن حاربهم الخ کی اس درجہ غلو کو کام فرمایا ہے کہ تمام آل و اصحاب
رسول اللہ کو شقی و بے ایمان ٹھہرایا ہے اول نمبر ... صفحات ... 
انوار الہدیٰ سے نقل کرتے ہیں وہ یہ ہے کہ کیا اوس زمانہ میں سوا ... 
سب کے سب شقی اور بے ایمان ہی لوگ تھے حرمین کے شرفا اور ... اور
صحابی زادے اہل شقاوت کی کارروائی سے ناراض نہیں ہوئے بلکہ ... 
یزید سے بیعت کی الخ پھر آگے لکھا ہے کہ دو اسے برنال ابن عمر کہ حضرت علی کی
بیعت سے انکار کرے اور یزید کی بیعت اختیار کرے الخ دیکھو یہ اپنے مقتدای
وقت کی تحقیق کامل کو کہ ظالم نے اصحاب تو درکنار آل کو بھی شقی اور بے ایمان
بنا دیا کیونکہ شرفاء حرمین میں سے سوائے اون چند لوگوں کے کہ جنہوں نے ہمراہ
حضرت امام حسین جانبازی کی باقی جو رہے وہ معاذ اللہ بعقیدہ ہم مایہ ایشان سب
کے سب تو شقی و بے ایمان ہیں مثل حضرت امام زین العابدین و حضرت محمد ابن حنیفہ
ابن علی و دیگر اولاد علی و محبان علی مثل اولاد حضرات مقداد و عمار یاسر و ابوذر غفاری
و عبد الرحمن فارسی و دیگر بنی ہاشم مثل ابن عباس و اولاد حضرت عقیل برادر حقیقی
حضرت امیر مثل حضرت مسلم و اولاد حضرت مسلم مثل محمد و ابراہیم جنکو شیعیان کوفہ
نے بڑی بے رحمی سے ناکردہ گناہ مظلوم شہید کر ڈالا وغیرہ ان خوب یاد آئی یعنی جعفر
کی تعداد سے تو حضرت امام حسین بھی سوا ہی ہیں اگر شیعہ لفظ سواہی کو سمجھ سکیں

بشرطیکہ سواے ۵ یا ۱۲ یا انتھا سو اسکے گنتی بھی جانتے ہون تو اونگلیون کی پورون پر حساب لگا دیکھین کہ شیخ جی نے کتنے صاحبون کو بنی ہاشمؑ و اہلبیتؑ رسول اللہ و شیعان علیؑ مین سے شقی و بے ایمان فرمایا ہے کیونکہ یہ سب بزرگ شرفاء عرب مین سے تھے یقیناً نہ روساء کوفہ سے جب اون سب بزرگون کو شیخ جی نے شقی و بے ایمان بنایا تو اب یہ لونڈ کا مھینہ کدھر سے نکل آیا کوئی آپکو سید صاحب کھلوا آتا ہے کوئی آپکو میر صاحب بتلاتا ہے ہر شہر مین ہزارہا صاحبان کی ڈھیر ہر قصبہ مین ہر گلی علیؑ کے انبار عاشقان حسینؑ و رجنون تو محبان اہلبیتؑ کوڑیون اب ہم اپنے لائق مخاطب سے دریافت کرتے ہین کہ یہ حضرات الارض بھی بقول آپکے شقی و بے ایمان لوگون مین سے ہین یا نہین کیونکہ یہ سبھی تو آپکو شرفاء حرمین کی اولاد اور محبون مین سے تصور کرتے ہین اگر دراصل انکی نسل شرفاء حرمین سے ملتی ہے تو بیشک شبہ تمام شیعان سیادت پناہ و محبان امامت دستگاہ شقی و بے ایمان ٹھہرے بقول شیخ جی صاحب اور اگر فرماوین کہ شرفاء حرمین سے اس فرقہ کے لوگ نہین مگر روساء کوفہ کی اولاد اور شیعان مین سے ہین تو یہ بات نہایت بجا و زیبا بلکہ سزا ہے یہان تک تو شیخ جی اور یاران شیخ جی کی ایمان داری اور سعادتمندی کا حال بیان ہوا اب سنیے اصل حقیقت بعیت کی شیخ جی نے لکھا ہے کہ تمام شرفاء حرمین نے یزید کی بخوشی بعیت کر لی ہم کہتے کہ شیخ جی نے اپنے مورخین کی دیدہ و دانستہ مخالفت کی بلکہ اس بعیت کے بارے مین شیخ جی نے صریح کید عظیم کو عمداً دخل دیا ہے کیونکہ یزید پلید کی تو کسی صحابہؓ نے بعیت نہین کی مگر حضرت امیر معاویہ نے البتہ بعیت یزید کے واسطے لی تھی سو بسبب شوکت و امارت امیر المومنین وقت کے جمیع بنی ہاشمؑ و غیر بنی ہاشمؑ نے بموجب حکم حاکم وقت کے بعیت کی مگر بقول مورخین اہلسنت پانچ صاحبون نے

واستفسار تواریخون کا ہے مقصد احضرت امیر معاویہ کے ذکر سے چشم پوشی کی گئی لہذا
امر واقعی سے در گذر کی گئی چونکہ پاس خاطر صحبت رسول اللہ جملہ مدعیان اسلام
پر واجب بلکہ فرض ہے اس واسطے ایک حدیث صحیح تفسیر حضرت امام حسن عسکری
سے صفحہ ۱۱۴ اظہار الہدی مین لکھدی گئی جسکا خلاصہ یہ تھا کہ فرمایا امام حسن عسکری
نے کہ خدای تعالی نے وحی کی آدم علیہ السلام کیطرف کہ جو کوئی اصحاب رسول اللہ مین سے
کسی ایک کو بھی برا کہیگا وہ ابد الآباد تک عذاب دوزخ مین گرفتار رہیگا چونکہ شیخ جی
سرکشی کے ٹٹو پر سوار ہین کوڑہ امام صاحب موصوف و نیز سوط العذاب خدای
تعالی کو کب خیال مین لاتے ہین بلکہ شمس الضحی مین اس قدر گرم ہوئے کہ
تہذیب کی بھی باگ ہاتھ سے چھوڑ دی بنا برین اس کا جواب بھی جو لانگاہ
مطاعن مین دندان شکن لکھدیا بلکہ ایسا قافیہ تنگ کیا کہ شیخ جی ساری چالین
دیکھکر بھول جاوینگے بلکہ اپنی حدیث موصوفہ بالا کے مطلب کو بھی بہت ہی کم سمجھینگے
بشرطیکہ راہ حیا مین ثابت قدمی رہین ورنہ اگر اٹھون لیکر گرینگا تو کچھ علاج ہی
نہین ہے یہ وہ داغ حسرت ہے کہ شریح پنج کو بلے پیچ بنا دیتا ہے ایسے
ویسون کا تو ذکر کیا جسے بڑون کو میدان ندامت کا دکھا دیتا ہے امید ہے
کہ اس مرتبہ ضرور ہی شیخ جی تاپتے رہجاوینگے اگر شوخی کرینگے کیا مضائقہ ہر
پھر بھی منہ کی کھاوینگے ہم تو دیکھین کہ آپ کتنے ہتھکنڈے مین اور کس قدر اپنے
ستے ہوے ہان صاحب اب آپ یہ تو بتلائیے کہ بمقابلہ حضرت امیر معاویہ کچھ
جناب امیر کی بھی خطا ہے یا نہین چونکہ آپ شیعون کی کتب سے مستفید نصیب
ہین پھر ہم کس کے روبرو اس امر بین کو ظاہر کرین بقول شخصے دانہ ہے کہ
سامنے رووے اپنی آنکھین کھووے لہذا ہم آپکی آپکے چہیتون سے سفارش
کرتے ہین مثل سید سجاد حسین و سید جواد حسین کہ وہ برادر بزرگ تو می کے

اپنے جدید مومن کو اپنے عقائد سے آگاہ کرین کیونکہ یہ بیچارے اب تک
شیعون کی کتب سے محض بے بہرہ ہین دیکھو شیعو سچ ہے یا جھوٹ کہ یہ جو سب تمہارے
ہی عقائد پر مکائد کے چند دلائل جناب امیرؑ بمقابلہ حضرت امیر معاویہؓ زیادہ
خطاوار ٹھہرتے ہین اول جناب امیرؑ نے خلفاء ثلثہؓ کے زمانہ مین حدیث سکوت
کی تعمیل کی اور بمقابلہ حضرت امیر معاویہؓ اوسکو بالاے طاق رکھدیا سچ کہو خطا
ہے یا نہین دوم جناب امیرؑ تا زیست پابند تقیہ کے رہے مگر حسنینؑ نے بسبب
طلب جاہ مناصب دنیا کے جیسا کہ شیعونکا عقیدہ ہے بمقابلہ حضرت امیر معاویہؓ
اوس قید سخت سے قطعًا آزادی حاصل کی سچ کہو خطا ہے یا نہین سوم جناب
امیرؑ نے اپنے حقیقی بھائی کو اس درجہ ناراض کیا کہ وہ بیچارے جناب امیرؑ
کی بیعت توڑ کر جنگ صفین مین حضرت امیر معاویہؓ کے شریک ہوگئے اور
بخوشی خاطر اونکی بیعت کرکے اپنے بھائی کے مقابل مین لڑنے کو میدان مین
آکھڑے ہوے چنانچہ شریف مرتضی نے اس قصہ کو تنزیہ الانبیا مین مفصل
بڑے آب و تاب سے بیان کیا ہے اب کہو کہ یہ بھی خطا ہے یا نہین - اگرچہ
اس قضیہ نامرضیہ کا مذکور دیگر کتب شیعہ مین بکثرت ہے مگر ہم اوسکو علامہ
روزگار شیعہ حیدر کرار ماہر علم کلام واقف تواریخ خاص و عام مولوی شیخ
احمد صاحب کی انوار الہدی کے صفحہ ۲۵۲ سے بجنسہ نقل کرتے ہین قصہ حضرت
عقیل ابن ابی طالب برادر حقیقی جناب امیر المومنین کا سنیئے کہ روزینہ مین کسیقدر
جو دار الخلافت سے پاتے تھے غریب نے چند روز تک روزینہ سے کچھ کچھ
بچا کر ایک روز لطیف کھانا پکایا مگر براہ محبت تنہا خوری پسند نہ کرکے بھائی
صاحب کی بھی تواضع کی آپکو معلوم ہوا کہ ضرورت ناحتاج سے آدھ پاؤ یا تین
چھٹانک جو بھائی کو زیادہ ملتے اسی حساب سے آیندہ روزینہ مین کم کردیے گئے

کہ حضرت عقیلؓ ناراض ہو کر معاویہؓ کے پاس چلے گئے (اگرچہ شیخ عبدالعزیز نے اسکی عبارت کے بعد مین اپنے حفظ مذہب کے واسطے یہ بھی لکھا ہے کہ پھر چلے آئے مگر ہمکو صرف حضرت عقیلؓ کا ناراض ہو کر حضرت معاویہؓ کے پاس چلے جانے کی ہی سند بس ہے) اب شیخ جی صاحب ہمسے آنکھ ملا کر بات کرین اور ہمارے سوالون کا جواب دین اول وصی و ولی سے ناراض ہونا کفر ہے یا نہین دوم امیر المومنینؑ کی جگہ منصب نیابت رسالت پر قائم ہو بیعت توڑنا اور معاذ اللہ امیر المرتدین کی بیعت کرنا ارتداد ہے یا نہین سوم تھوڑی سی متاع دنیا کی عرض پر دار الاسلام کو چھوڑ کر دار الکفر مین مومن کا چلے جانا خلاف حکم خدا و سنت رسول اللہ ہے یا نہین چہارم مہمان پر شکر یہ واجب ہے یا کفران نعمت پنجم جبکہ حضرت عقیلؓ ناراض ہو کر چلے گئے جناب امیرؑ نے کیون نہ بموجب رحماء بینہم کے اونکو پند و نصائح فرمائی کہ آؤ پائین چھٹانک بھر پر کیون اپنا ایمان بگاڑتے ہو اگر اس پر بھی وہ نہ مانتے تو اپنے لنگر خانہ عام سے جس سے تمام جہان مستفیض ہوتا تھا بیچارے بھائی کے تھوڑے سے جو مقرر کر دیتے آپ تو بڑے باذل تھے اس مرتبہ بخل کو عمل مین لانا کس وجہ سے تھا یارو یہ دعوت تھی یا عداوت دیکھو شیخ جی جب بقول آپکے باہم معصومون کے صرف آدھ پاؤ پائین چھٹانک بھر پر اس درجہ کی رنجش ہو کہ نوبت کفر و کفران کی پہونچ جاوے تو بیچارے امیر معاویہؓ کہ نہ صحابی تھے نہ اہل بیت نہ معصوم گر بمقتضای بشریت طالب جاہ و مناصب دنیا کے ہوئے تو گناہ کیا ہوا ایسے معاملات تو آئمہؑ اور اولاد آئمہؑ مین بھی در باب امامت کثیر الوقوع ہین جیسا کہ مطاعن مین مذکور ہوئے یہ وہ نعمت عظمی و دولت کبریٰ تھی کہ جسکی حسرت مین بقول شیعان حضرت امام حسینؑ اپنی ناک کٹوانے پر راضی تھے اگر حضرت

معاویہ سے بھی اسی قسم کی بشریت سرزد ہوئی تو خطا کیا ہوئی اہل ر اسے
حضرت امیرؑ باؤل کے حال پر کہ اونہون نے براہ بخل وحسد اپنے غریب بھائی
کے حقوق صلہ رحمی کو جڑ سے اوکھاڑا اور ... حضرت عقیلؑ کے حال پر
کہ اونہون نے فقط آدہا پاؤ یا تین چھٹانک جو کے حرص کے سبب سے اپنی اور
تمام متعلقون اپنے کے دین وایمان کو بگاڑا حق یہ ہے کہ شیخ جی ناواقف
علم تواریخ نے کچھ چھری تیز لیکر سنیون ہی کی گلو تراشی کا ارادہ نہین کیا
بلکہ شیعون کے بھی دل کا کارد کند سے یقینا کباب ہونے کے لایق قیمہ کرڈالا
ہے نہو گیا چورا ینڈے پر تھانا ہے شیعون کو چاہیے کہ ایسے مجرم کو
سر من رائے مین لیجا کر امام غائب کے حوالہ کرا دین اور اس مضمون کی ایک
عرضی بھی دیدین بیت سپردم بتو مجرم خویش را * تو دانی حساب کم وبیش را
صفحہ ۱۳۴ مین ہے کہ نائب برحق علم قرآن وسنت وحل مسائل وقضایا مین بدرجہ
اتم کمال رکھتا ہو کبھی کسی سوال کے جواب مین قاصر نہو اس تمہید کی تشریح
توضیح مولف نے صفحہ ۱۳۹ تک کی ہے جسکا خلاصہ یہ ہے نعوذ باللہ نقل کفر کفر
نباشد کہ خلفاء راشدین نہ علم قرآن رکھتے تھے نہ سنت پر چلتے تھے اور نہ مسائل
حل کر سکتے تھے اور نہ کسی کی داد دے سکتے تھے مگر جناب امیرؑ مین یہ سب کمال
تھے جواب ہم کہتے ہین کہ جب باعتقاد شیعیان جناب امیرؑ نے اپنے
جمع کیے ہوئے قرآن کو تو گم کر ڈالا اور تمام عمر قرآن عثمانی کی تلاوت کرتے
رہے اور اپنی اولاد کو تلاوت کرواتے رہے تو پہر آپ مین صفت علم قرآنی
کی کیا پائی گئی جسپر مولف کو گونہ ناز ہے بلکہ ایسے عقیدہ سے یہ بات ثابت
ہوتی ہے کہ جناب امیرؑ سے بڑہکر کوئی گنہگار نہوگا کیونکہ اونہون نے اپنی
خلافت کے زمانہ سے لیکر قیامت تک بندگان خدا کو گمراہ رکھا پس جسقدر کہ

اسی ... شیعون ... بیان ... صفحہ ۱۲

بار معصیت مثل کفر و شرک وغیرہ مخلوق گمراہ سے سرزد ہوا وہ سب جناب
امیرؑ کے سر پر ہا نعوذ باللہ من ذالک اب سنت کا حال سنیئے کہ جناب شیر خداؑ
مرتے مرگئے مگر اونھون نے خلاف سنت اصحاب ثلثہ کے کوئی کام نہین کیا اور
نہ اپنی اولاد کو کرنے دیا اس صورت مین جس منصب کے کہ بانی سنت سزاوار
ہین اوسی منصب کے سزاوار پیرو سنت بھی ثابت ہوئے پس مولف کا ہچو ما
دیگرے نیست کہنا محض تعصب ہے اب مسائل وافی جناب مظہر العجائب کی بھی
قابل غور ہے کہ آنجنابؑ نے باوجود کثرت ثواب کبھی تا بزیست متعہ نہ کیا
اور نہ اپنی اولاد کو کرنے دیا مگر اپنے محبون کو وصیت کر گئے کہ معراج شیعان
پاک کو اسی نردبان چوپایہ کے ذریعہ سے حاصل ہوگی قیامت تک مومنین و
مومنات ایسے مسائل اپنی قوم مین جاری رکھین تاکہ درجہ خاتم المرسلین پر ایک
فاعل و مفعول کو ملے دوسرا مسئلہ یہ کہ خود تو جناب نے علی الدوام غسل رجلین
فرمایا لیکن شیعون کو منع کر گئے کہ شیعون کے لیے کسیطرح سے درست نہین ہے
کہ پانون دہو وین بقول شخصے خود را فضیحت و دیگرے را نصیحت اب سنیئے
کیفیت آپکی قضایا کی کہ یہ امر شیعون کی معتبر کتب سے ثابت ہے کہ جناب امیرؑ
کے ہی زمانہ مین تمام مفسدات و مکروہات پیدا ہوئے اور کیا شہری اور کیا
لشکری سب مین بدظنی پھیل گئی بہت سے ملک مقبوضہ خلفاء ثلثہ آپ ہاتھ سے
دے بیٹھے باعتقاد شیعان یہ صفت ہے جناب امیرؑ کی بدرجہ اتم کامل ہونے کی
پھر بھی مرغے کی ایک ہی ٹانگ رہیگی تقیہ کا بھلا ہو جو بیچارے آئمہؑ کا ایمان
بچا لیتا ہے ورنہ شیعون نے امامون کو مرتد اور کافر اور مشرک اور منافق بنانے
مین کچھ بھی کمی نہین رکھی عیاذاً باللہ پھر اسی صفحہ اور صفحہ ۱۲۵ مین ہے کہ حضرت
ابوبکرؓ کو علم قرآن بوجہ اتم حاصل نہ تھا یہان تک کہ سب اونھون نے بعد وفات

رسول خدا سے سنا کہ حضرت علیؑ قرآن جمع کرنے مین مشغول ہین تو اونہون نے بہ ترتیب
قرآن کے ہونے اور حضرت علیؑ سے جمع کئے ہوئے قرآن سے انحراف کیا
لیکن خود اس کام کو نکر سکے تب مجبور ہو کر زید بن ثابت و ابی بن کعب وغیرہ
چند شخصون کو امر کیا کہ قرآن جمع کرا یا او دو بار جمع نے جمع ہو کر قرآن
جمع کیا مگر حضرت عثمانؓ نے اوسکو ناقص خیال کیا اور اپنے وقت مین دوسرے
طریق پر جمع کیا الخ غرض اس عبارت سے مطلب ان کا یہ ہے کہ قرآن
موجودہ اصلی نہین ہے بلکہ وہ ہے کہ جسکو ہر زمانہ مین تغیر و تبدل ہوتا رہا ہے
جسنے چاہا کم کیا جسنے چاہا زیادہ کیا معاذ اللہ دوم صفحہ ۲۳۲ مین ہے اگرچہ بعض
اوقات حضرت عثمانؓ کتابت وحی کرتے تھے اور اپنی خلافت مین قرآن شریف کی
اونہون نے بہ تبدیل ترتیب زید بن ثابت جمع کیا اور پہلے قرآن جلوا دیئے
اس مضمون سے صاف ظاہر ہے کہ اصلی قرآن تمام جلوا دیئے گئے کہ بسبب
ترتیب ناقص رائج الوقت مین سوم صفحہ ۱۳۶ مین ہے کہ علما محققین اہلسنت
والجماعت کا قول ہے کہ اگر حضرت علی مرتضیٰ کا جمع کیا ہوا قرآن رائج ہوتا تو
نہایت نافع ہوتا الخ اس تحریر پر تزویر سے بخوبی ثابت ہے کہ قرآن مرتبہ
مروجہ حضرت عثمانؓ محض غیر نافع ہے اس پر طرہ یہ کہ شیخ جی ازراہ باطن
عقائد شیعون کے ظاہر کرین اور ہمارے مظلوم سنیون پر کہین تہمت
بہ خوش گفت ست سعدی در زلیخا الا یا ایها الساقی ادر کاسا وناولها اب شیخ صاحب
سے دست بستہ عرض کیجاتی ہے کہ آپ وہ قرآن نافع صحیح الترتیب جسکو جناب
امیرؑ نے گوشہ عدم مین بیٹھکر جمع کیا ہے ہمارے پاس پارسل مین بند کرکے
بھیجیے ہم اوس کی سورہ ولایت و امامت واہلبیت پر جنکو عیاذاً باللہ حضرت
عثمانؓ نے نکال ڈالا ہے فوراً ایمان لاوینگے اگر ہمارا قول غلط سمجھو تو امام ضامن

تا اس کو درمیان دیکھے کے کاغذ پر ضمانت لکھوا لو اور اگر اس پر بھی آپکا اطمینان نہو
تو امام غائب کی جنہوں نے سرداب میں قرآن اپنے دادا کا دبا کر عمدًا خلق اللہ کو
گمراہ کر رکھا ہے شہادت دلوا لو صفحہ ۱۹۲ میں ہے کہ حضرت ابوبکرؓ و حضرت عمرؓ و
حضرت عثمانؓ مسلمان ہونے سے قبل مشرک تھے اور بت پرستی علی الاعلان
کرتے تھے اور قرآن شریف میں صاف حکم ہے انما المشرکون نجس ترجمہ جز این
نیست کہ مشرک نجس ہیں پس درحالیکہ خود ہر سہ حضرات چالیس چالیس برس کی
عمر تک مشرک رہے اور بوجہ آلائش کفر و شرک کے نجس تھے تو کب ممکن ہے کہ
اونکی وجہ سے آبا و اجداد طاہر ہوئے ہوں الخ جواب اس آیت شریف کی
تشریح میں مولف نے بطریق تبرا کے صرف اصحاب ثلثہ ہی کو مشرک اور کافر
نہیں ٹھہرایا ہے بلکہ صاف صاف دیگر انبیا اللہ و جناب رسولؐ خدا و حضرت مرتضیٰ
کو مشرک اور کافر بنایا ہے دیکھو حضرت ابراہیم خلیل اللہ علیہ السلام سے لیکر تا
حضرت محمد رسولؐ اللہ صلعم اور حضرت علی کرم اللہ وجہہ سے لیکر تا حضرت امام مہدی
رضی اللہ عنہم اولاد آذر بت تراش سے ہیں اور آذر کا مشرک و کافر و بت پرست
ہونا بنص قرآنی ثابت ہے پس بہ عقیدہ شیعان یہ جمیع حضرات بھی مشرک اور
کافر ہوئے سوا اسکے جناب امیرؓ کے تو والد بھی کافر تھے تو جناب امیرؓ کیونکر
طاہر ہو سکتے ہیں اگر کہا جاوے کہ موحد تھے تو یہ امر بھی قابل اعتبار نہیں اس
لیے کہ جب آپ خدا کے رسولؐ برحق پر ایمان نہ لائے تو صرف خدا پر ایمان لانا
کارآمد نہیں ہو سکتا ہے یہ امر تواریخوں سے ثابت ہے کہ وقت نزع ابیطالب
کے جناب شافع محشر نے فرمایا کہ اے چچا اگر آپ اسوقت ایکبار بھی سبحان
ربی الاعلی پڑھ لو تو میں خدا سے تمہارے لیے شفاعت کو چاہوں ابی طالب
نے چاہا کہ کچھ منہ سے بولے مگر ابوجہل نے روکا کہ ہیں یہ کیا کرتا ہے کہ مرتے دم

بھتیجے کا کلمہ پڑھے لیتا ہے جانتے ہی ہین نتیجہ ابجل سنۂ ابی طالب کا گلا گھونٹ
دیا ہان اس موقع پر یہ دلیل جو بسلسلہ فریقین سے ہو رہی پیش کی جاتی ہے
کہ جب جناب امیر نے اسلام قبول کیا تو عمر آپکی دس برس کی تھی
اس سے پیشتر جناب کا یہ حال کوئی نکوئی تو مذہب ہوسکتا ہی گا جب باعتقاد
شیعان قبل از قبول اسلام جناب امیر بھی کافر تھے تو ضرور ہوا کہ نجس ہون
اور جناب کی اولاد بھی تعداد بادہ نجس ہوئی لہذا اب ہم جناب مولف
صاحب سے یہ بات دریافت کرتے ہین کہ آپکے باپ دادے بھی تو
سب کے سب ناصبی تھے اور ناصبی شیعون کے نزدیک یقیناً کفار یہود و نصارا
سے بدتر ہوتے ہین تو آپ بھی مصداق اس شعر کے مضمون کے ہین یا نہین
شعر نجس العین سگ بود ظاہر * سگ شود کس سگیست و کافر پس بموجب عقائد
شیعون کے آپ بھی نجس العین ٹھہرتے ہین مثل فلان فلان کے اس مقام
پر توضیح اس امر کی بھی کرنا ضرور سمجھا گیا کہ جب شیعہ کسی بدنصیب ازلی سنی
کو اپنے مذہب باطل مین داخل کرتے ہین تو وہ پیشتر اوس سے اوسکے آبا و اجداد ہپر
ہفتاد پشت تک ایک ایک کا نام معہ لقب و عہدہ و پیشہ کے لواکر تبرا و لعنت
کرواتے ہین کیونکہ اونکا فرض مذہبی ہے بلکہ ایسے فواحش اور دشنام کو تو
بمنزلہ فاتحہ و ذکر خیر کے یقین کرتے ہین چنانچہ اس امر واقعی کی تصدیق مصنف
اخبار المبصرین کے قول سے ہوتی ہے وہ دیباچہ مین لکھتا ہے کہ حقیر فقیر
کثیر التقصیر عبد الوہاب بن عبد الرحمن المسمی ابن ملجم ملجاء جہنم علیہ ما یستحقہ اس کتاب
مین ظالم نے اپنی مادر مشفقہ و خالہ و خالو کو بھی تبرے سے خالی نہین چھوڑا ہے
بلکہ ایسے بیہودہ لفظون سے اون بزرگون کو یاد کیا ہے کہ جسکے لکھنے سے
شرم آتی ہے دیکھئے مولف صاحب یہ اول معراج ہے شیعان نو سرافزا کی

سبا کی ہو مبارک ہو صفحہ ۲۰۳ سے صفحہ ۲۰۵ تک مین ہے۔ برگزیدہ خدا و رسول ہونا
بھی جناب مرتضیٰ کی نسبت ثابت ہے اور کسی صحابہؓ کی نسبت برگزیدگی کا لفظ نہین
دیکھا گیا چنانچہ احادیث متواترہ سے برگزیدگی علیؑ مرتضیٰ کی جمیع مخلوقات پر
بعد النبی صلعم ثابت ہے۔ بوجوہات مندرجہ ذیل - اگرچہ ہمنے عقیدہ مریدان ابن
سبا کی تردید معتبر کتب شیعہ سے بذکر عقائد شیعان مین بوجہ احسن کی
ہے مگر ہم اس موقع پر بھی بفضل خدا و بطفیل سید الانبیا سرکوبی وجوہات
جانشین عبداللہ صنعانی یہودی منافق کی حرف بحرف کرتے ہین (۱) قربت
رسولؐ اللہ جسکا بیان ہو چکا جو اگر قرابت پر ہی مدار امامت دستگاہ کا ہے
تو مثل جناب امیرؑ اور بھی تو چچا زاد بھائی رسولؐ اللہ کے تھے وہ بیچارے
بلا وجہ کیون دائرہ قرابت سے خارج کئے گئے (۲) توحد نور مصطفوی مرتضوی
جواب شیخ جی نے سرخی مین بعد نبی صلعم تمام مخلوقات پر جناب امامت پناہ کو
ترجیح دی اب اس مرتبہ غلام کو بادشاہ دوجہان کی برابر ٹھہرا دیا اس غلو پر لعنت
خدا کی اہلسنت کے نزدیک محض لغو ہے (۳) خلقت نبیؐ و وصی از یک طینت
طاہرہ جواب سنی ایسے عقیدہ فاسدہ کو بہت برا سمجھتے ہین کیونکہ نبی بنص قرآنی
طاہر ہین اور علیؑ کسی طرح سے طاہر نہین ہو سکتے جیسا کہ قول جناب امیرؑ کا
صحیفہ کاملہ مین مرقوم ہے کہ مجھپر نفس و شیطان کا غلبہ رہتا ہے پھر آپ
زبردستی ہی طاہر مثل نبیؐ اللہ کے بنائے دیتے ہین (۴) جوف کعبہ مین
پیدا ہونا جواب بھتیجے حضرت خدیجۃ الکبریٰ کے بھی تو جوف کعبہ مین پیدا ہوئے
اس مین تعریف جناب امیرؑ کی کیا ہے اگر کہین کہ صحابہؓ مین یہ صفت نہ تھا
تو ہم کہین کہ یہ صفت تو رسولؐ اللہ و دیگر انبیاء اللہ مین بھی تو نہ تھی اس عقیدے
سے تو صریح تحقیر تمام انبیاء اللہ کی ہوتی ہے (۵) صغر سنی مین رسولؐ اللہ

کے پاس پرورش پانا جواب حضرت زیدؓ کہ جنکو رسول خدا نے اپنا بیٹے
کیا تھا آغوش شفقت رسول کریم مین ہی پرورش پائی تھی پھر حضرت امیرؑ کو ترجیح
کیا ہوئی بلکہ اکثر صحابہؓ کے بچون کو آپ گود مین لیکر پیار کیا کرتے تھے روایت ہے
کہ ایک صحابی خاص کے بچہ پیدا ہوا اونہون نے رسول خدا کی گود مین لاکر تبرکاً رکھدیا
بچہ نے پیشاب کردیا آپ نے بلا اکراہ پیشاب دہوکر بچہ کے لیے دعائے خیر و برکت
کی کی اس سے معلوم ہوا کہ حضرت کا خلق عظیم عام تھا نہ خاص (۶) وقت پیدایش
لعاب دہن رسول خدا کا چوسنا جواب اوسی لعاب کو رسول خدا نے زخم پا
صدیق اکبر پر جبکہ اونکو شب ہجرت مین مار خونخوار نے کاٹا تھا لگایا اگر کہین کہ لعاب
کے چوسنے کے سبب سے جناب امیرؑ کو دنیا و مافیہا کا علم حاصل ہوگیا تو جواب اوس کا
یہ ہوگا کہ رسول اللہ نے لعاب دہن اکثر چاہات شور مین ڈالا ہے کہ وہ بنو باعجاز
نبوی شیرین ہین اور اون کنوؤن کا پانی نصیب اہل مدینہ بالخصوص زوار مدینہ
بالعموم قدیم سے ہے اس صورت مین ہر ایک نوشندہ آب چاہ لعاب آمیز
رسولؐ خدا ہی بقول شیخ جی ہمرتبہ جناب عالم علم کان ماکیون کا ٹھہرا (۷)
غسل پیدایش رسول خدا کے ہاتھہ سے پانا جواب نہ رسول اللہ نے کبھی اپنی
اولاد کو اپنے ہاتھہ سے غسل دیا اور نہ اپنی آل کو تو جناب امیرؑ ایسے برگزیدہ ٹھہرے
کہ جنکی آلایش غلیظہ کو رسول پاک اپنے دست اقدس سے دہوویں محض افترا
صریح تہمت ہے (۸) سابق الایمان ہونا جواب حضرت صدیق اکبرؓ و حضرت
خدیجۃ الکبریٰ بھی تو سابق الایمان ہین پھر جناب امیرؑ کا اس پر فخر کیا ہے
(۹) قبل از بلوغ مسلمان ہونا جواب شیخ جی کے اقرار سے ثابت ہوا کہ
حالت نا بالغی مین جسکی تعداد تخمیناً تیرہ برس تک ہو سکتی ہے جناب امیرؑ بھی کافر
تھے نہ حاجت مسلمان ہونے کی کیا تھی اس سے معلوم ہوا کہ ولی مادرزاد

ط
بعض علماء اس
نسبت عقیدہ ہے
اپنی سنت
شریف میں
ہدایت ہے

ومعصوم مثل رسول خدا نہ تھے پھر مساوات نور نبوی کہ نص قرآنی الم نشرح سے کیا
(۱۰) سب سے اول ہمراہ رسول خدا کے نماز پڑہنا جواب نابالغ کی نماز ہی کیا
اگر سچ پوچھو تو البتہ نماز با نیاز حضرت صدیق اکبر برحق کی تہی کہ اونھون نے سب
سے پہلے مسجد تعمیر کر کے ہمراہ امام الانبیا کے نماز باجماعت ادا کی بالیقین یہ بات
قابل تحسین ہے (۱۱) دین و دنیا مین رسول خدا کا بہائی ہونا جواب حضرت عقیل
ابن ابی طالب حضرت عبد اللہ ابن عباس وغیرہ تو حضرت رسول اللہ کے بہائی
عم زاد تہے ہی نہین دروغگویم بر روئے تو (۱۲) بروز ہجرت جان پر کھیل کر
رسول خدا صلعم کے بستر پر سونا جواب ہجرت تو حضرت نے شب کو بالاتفاق
فرمائی تہی روز... نہ تہا کیا شیخ جی کو دتوند آتا ہے جنکے نزدیک دن رات برابر ہے
کسی کحال ہوشیار سے آنکھون کا علاج کرانا ضرور ہے ہم کہتے ہین بستر
پر جناب امیرؑ کا آرام سے لیٹ رہنا کچھ بہی تکلیف کا کام نہ تہا بلکہ بہت بڑا
جان پر کھیلنا حضرت صدیق اکبرؓ کا فریقین سے ثابت ہے اور اسی پر قرآن پاک
شاہد ہے اب آنکھین بن گئی ہون تو دیکھو اس کا نام جان پر کھیلنا ہے کہ حضرت
صدیق اکبرؓ کے کفار در پے قتل ہوئے تہے اور حضرت امیرؑ سے کسی نے کچھ
بہی نہ کہا حضرت صدیق اکبر کو غار مین سانپ نے کاٹا جناب امیرؑ کے پھانس
بہی نہ لگی حضرت صدیق اکبرؓ تین شبانہ روز ہمراہ رسول اللہ رہے اور ان کے
فرزند ارجمند برابر کھانا پانی پہونچاتے رہے جناب امیرؑ نے بہی کسی روز جا کے
رسول اللہ کے کھانے پانی کی خبر لی حضرت صدیق اکبرؓ حضرت رسول خدا
کو پشت پر سوار کر کے مدینہ لے پہونچے جناب امیرؑ مکہ کی گلیون مین سیر کرتے
پہرے حضرت صدیق اکبرؓ اپنی جان و مال و اہل و عیال سے مطلق دست بردار
ہو کر رسول خدا کے ہمراہ ہوئے اور جناب امیرؑ نے گھر کے اندر سے پانون

سلہ جناب امیرؑ کو رسول خدا نے اس مصلحت سے اپنے بستر استراحت پر سلایا تھا کہ حضرت کو یقین کامل تھا کہ کفار علیؑ کو بسبب کم عمری کے قتل نہ کرینگے امیر شیخ جی کا مفقود ہونا عبث ہے ۱۲

باہر ہو یا بصفت ستر آپکی جانبازی کی (۱۳۳) خدا تعالی کے نزدیک اسکا ثانی
ہے انکا عظام پیغمبر و ممتاز ہونا جواب کیا خوب تم گناہی کہتے ہو حضرت صدیق اکبر
اور عمر فاروق بھی یقین خدا کے نزدیک ملائکہ عظام سے جناب امیر پر تفضیل و امتیاز رکھتے
تھے ہی جانبازی اس ہٹ دھرمی کا تو جواب ہی نہیں جو جواب جاہلان شیعہ خموشی
(۱۳۴) جنگ بدر میں کا نمایان کرنا جواب کچھ جناب امیر ہی جنگ بدر میں تھے
بلکہ بہت سے مہاجرین و انصار بھی اس کار خیر میں شریک تھے جنکی تعریف میں
خدا تعالی فرماتا ہے ہم اوسکو بجنسہ خلاصۃ المنہج سے نقل کرتے ہیں و ہو ہذا سورہ
انفال پارہ ۹ میں ہے یا ایہا الذین آمنوا ای کسانیکہ گرویدہ اید ان تتقوا اللہ
اگر بترسید از خدای و تقوی را شعار خود سازید یجعل لکم بگرداند برای شما یعنی بدہد شما را
فرقانا فرقی کہ جدا شوید بان حق از باطل بجہت اعزاز مومنان و اذلال
کافران یا ہدایتی و نوری در قلوب شما یعنی لطفی کہ موجب ہدایت شما شود کہ بآن
میان حق و باطل تفریق کنید و یکفر عنکم سیاتکم و بپوشاند و درگذراند از شما
بدیہای شما را و یغفر لکم و بیامرزد شما را بتجاوز و عفو مراد از سیئات صغائرست
و ذنوب کبائر یا مراد گناہان متقدم و متاخرست زیرا کہ آیہ در اہل بدر آمدہ و
حق تعالی گناہان ایشان را آمرزیدہ واللہ ذو الفضل العظیم و خدای خداوند
فضل و نعمت بزرگ ست انتہی دیکھو شیعو خدا تعالی تو بصیغہ جمع اہل بدر کے
نسبت خطاب باصواب معافی یقینی اگلے و پچھلے گناہوں کا فرماوے
اور تم از راہ سوء اعتقادی کے تکذیب آیہ کریمہ کی کرو افسوس تمھاری
بے انصافی و بے دینی پر کہ نہ تم خدا کے قرآن کو سچا جانتے ہو اور نہ اپنے
مفسرین و مجتہدین کی تفاسیر کو مانتے ہو اب اس پر ہم دوسرا
ثبوت معتبر تاریخ حملہ حیدری شیعوں سے تحریر کرتے ہیں ابیات

پس از نیت خیر سید المرسلین — یکی انجمن ساخت با اهل دین
به فرمود آنگه به اصحاب خویش — که ای حق پرستان پاکیزه کیش
بدانید کز کعبه اهل جفا — کمر بسته برکین و پرخاش ما
رسیدند نزدیک آن تیره سر — ببینید تا خود چه آید دگر
شما اکنون چه بینید تدبیر کار — که دشمن رسید از پی کارزار
بپا خاست بوبکر از جای خاست — وزان پس عمر نیز قد کرد راست
بگفتند با سید المرسلین — قدم پیش بگذار ما را ببین
که با دشمن دین چه پیکار کنیم — چه سامان درو چیست جان فدا تسلیم
بود تا به تن جان و بود توان — بیاریم شمشیر بر دشمنان
ازان گشت خوشدل رسول خدا — بفرمود در حق ایشان دعا
چنین خواست پس بهترین بشر — که آنرا ز انصار یابد خبر
ز جا خاست این بار سعد معاذ — چنین گفت از روی صدق و نیاز
که با جان و دل با همین عهد هست — بدست تو روزی که دادیم دست
سر و مال فرزند و خویش و تبار — همان روز کردیم بر تو نثار
پیمبر بر ایشان نمود آفرین — بر آن صدق و ایمان انصار دین
پس آورد رو سوی یزدان پاک — بنالید و مالید رو بر خاک
بگفت ای نماینده عدل و داد — فرستنده انبیا بر عباد
تو دانی که من رهنمای قریش — بحکم تو بودم نه بر رای خویش
کشیدم بر ایشان بحکم تو تیغ — مکن نصرت خویش از من دریغ
الهی گر این چند تن از عباد — که کردند امر ترا انقیاد
بحکم تو بستند هر کس میان — ندیدند بیش و کم دشمنان

| | |
|---|---|
| بمانند از فتح کوتاہ دست | ببایند از دست دشمن شکست |
| بروئے زمین تا قیامت دگر | نگردد پرستندہ است داوگر |
| باین زاری و عجز پیغمبر بود | کہ خواہش اقربان حق در ربود |
| در آندم ہمہ حشم نزدیک شد | زمین گرد و خورشید تاریک شد |
| ابوبکر نیز دو بہی داشت جاے | بگفت ای بحق خلق را رہنمای |
| در آمد بہ تنگی سپاہ ضلال | چہ فرمائے اکنون برای قتال |

دیکھو شیعو جان نثاران رسول مقبول کا حال کہ اوس نازک حالت مین بہی علیحدہ
کی کہ رسول خدا نے اپنے یارون کے حق مین یہ دعا کی کہ اے پروردگار تو
ان تھوڑے سے اہل دین حق پرستون پاکیزہ کیش کو جو تیرے خاص حکم بردار
ہین فتح دے ورنہ تیرا روئے زمین پر کوئی نام لیوا قیامت تک نہ ہوگا۔
شیعون کو اس مصرعہ پر نظر کرنا چاہیئے کہ ابوبکر نزد نبی داشت جاے (۱۵)
جنگ احد مین باوجود فرار ہوجانے جمیع صحابہ و شیخین وغیرہ کے رسول خدا
کے ساتھ قائم رہنا جواب اہلسنت کی معتبر تاریخ مین ہے کہ احد مین ۳۰ صحابہ
ثابت قدم رہے تہے کہ منجملہ اونکے حضرت شیخین وغیرہ بہی ہین باقی جن صاحبون سے
بمقتضائے بشریت لغزش بہی ہوئی تہی وہ خدای تعالی نے معاف فرمائی
جیسا کہ بحوالہ خلاصۃ المنہج مذکور ہوچکا پہر آپ فضل خدا پر طعن کرکے کیون مورد
لعن بنتے ہین (۱۶) غزوہ خندق مین غایت درجہ فخر و مباہات حاصل کرنا اور
ایک لڑائی کا تمام امت محمدی کے اعمال سے جو قیامت تک ہونگی افضل ہونا
جواب جناب امیر سے اس بارے مین وحی نازل نہین ہوئی تہی جسپر آپ کو فخر و
مباہات حاصل ہوا اس معرکہ مین بحکم خدا و رسول سب کے اعمال برابر ہین خدا
اپنی کتابون کو تو دیکھو بالخصوص خلاصۃ المنہج کو (۱۷) غزوہ خیبر فتح کرنے مین

غایت درجہ کی مناسبت حاصل ہونا جواب یہ دعوی بھی شیعون کا عبث ہے اس لیئے کہ وہان بعیت صدیق اکبر اس درجہ کی اہانت نسبت جناب امیرؑ کے معاذ اللہ خود ہی شیعہ نقل کرتے ہین قریب ہے کہ آسمان پھٹ جاوین اور زمین دہسک جاوے پھر منافق کیا ذرا انہی کتابون کو بھی تو دیکھا کردیا یون ہی آنکھ بند کرکے نشانہ لگاتے ہو ابیات

| | |
|---|---|
| بدست عمرؓ بود یک ریسمان | دگر در کف خالدؓ پہلوان |
| فگندند در گردن شیرؓ نر | کشیدند اورا بر بوبکرؓ |

(۱۸) غزوہ حنین مین باوجود مفروری شیخین دلاکا بر صحابہؓ قائم رہنا جواب کذاب پر خدا کی مار رسولؐ کی پھٹکار اہلسنت کی کتب مین اس کا کچھ بھی تواتر نہین ہے (۱۹) دوش رسولؐ صلعم پر سوار ہوکر بت شکنی کرنا جواب یہ اعتقاد پر فساد شیعون کا ہے نہ اہلسنت کا جیسا کہ صفحہ ۸۹ کے حاشیہ پر گذرا (۲۰) جمیع غزوات مین سردار لشکر و علمدار رسولؐ رہنا جواب صریح افترا محض بہتان (۲۱) جمیع سرایا مین سردار لشکر رہنا کبھی مثل شیخین کے مطیع و ماموز نہ ہونا جواب سراسر اتہام ہے (۲۲) رجس اور گناہ سے طاہر ہونا جواب جب باعتقاد شیعیان تمام اعمال و افعال و اقوال مطابق طریقت کافرون و مشرکون و مرتدون کے تھے تو پھر آپ رجس و گناہ سے کیونکر طاہر ہو سکتے ہین معاذ اللہ (۲۳) باب مدینۃ العلم الہی ہونا جواب اس صورت مین خدا تو بالکل نکما ہو گیا کیونکہ جب جناب امیرؑ نے چاہا پھاٹک کھولا اور جب چاہا تالا لگا یا گویا خدا کا علم قبضہ جناب امیرؑ ہی مین ہے شیعون کو چاہیئے کہ خدا کو عالم الغیب والشہادۃ نہ کہا کرین (۲۴) عالم علم لدنی ہونا جواب اس مین کل اولیا اللہ برابر ہین اس مین تخصیص جناب امیرؑ کی کیا ہے

یہ فضل خلفا سے ہے (۲۵) عالم قرآن و سنت ہونا **جواب** قرآن صحیح الترتیب و نافع
جمع کر کے امام غائب کے حوالہ کیا گنہگار ٹھہرے اب سنئے سنت کا حال کہ ہمیشہ
جناب نے سنت اصحاب ثلثہ پر عمل کیا کبھی کسی کام مین ذرہ برابر مخالفت نہ کی
اس صورت مین باعتقاد شیعان تو یہ تو بہ منافق یا مرتد یا کافر ٹھہرے (۲۶)
اجتہاد کامل حاصل کرنا **جواب** جب کسی سے آپنے اجتہاد حاصل کیا تو عالم
علم کان یکون و علم لدنی کے نہ ٹھہرے سواے اسکے تو مجتہد تو وہی اپنے اجتہاد
سے فتوی دیتا ہے جناب نے کب مذہب شیعگی پر فتوی دیا ہمیشہ مطیع ائمہ ثلثہ
رہے اور اسی طریقہ پاک پر فتوی دیتے رہے اگر اسکے برعکس ہے تو شیعہ ثابت
کرین بشرطیکہ قید تقیہ کی نہ لگاوین اس صورت مین جناب امیر باعتقاد شیعان
عاصی و خاطی ٹھہرے نہ مجتہد و مفتی (۲۷) ایک رکاب سے دوسری رکاب
مین پیر پہونچنے تک قرآن پر عبور کرنا **جواب** اگر قرآن عثمانی پڑھتے تھے
تو گنہگار ٹھہرے اور اگر اپنا جمع کیا ہوا سراسر نافع و صحیح الترتیب قرآن کو
طرفۃ العین مین پڑھتے تھے تو یہ بات بھی باعتقاد شیعان صریح جھوٹ ہے
کیونکہ شیعون کی ہی کتب مین مذکور ہے کہ جناب امیر نے اپنی عمر عزیز مین
مخالفین مین بسر کی اس صورت مین آپ مومن پاک نہ ٹھہرے (۲۸) ہمیشہ
معیت قرآن ثابت ہونا **جواب** اگر یہی فرض کیا جاوے کہ ہر دم آپ قرآن
کو بغل مین دبائے پھرا کرتے تھے چونکہ بقول علماء شیعان جناب کا عمل محض
مخالف قرآن تھا تو پھر معیت قرآن یقینا غیر مفید ٹھہری بلکہ بالکل بے سود (۲۹)
منقبت اقضاکم علی حاصل کرنا **جواب** اقضاکم علی یہ بمعنی فقرہ شیخ جی نے
ایسا بے ڈھب لکھا ہے کہ جسکا مطلب کسی پہلو سے سمجھ مین نہین آتا ہے نہ
معلوم آیت ہے یا حدیث ہے یا قول ہے اس مضمون کو تو شیعون نے ہی

یا مفسرین نے کچھ اپنے جی مین سمجھہ کہا ہوگا بہرحال یہ دعویٰ بھی محض مخالف عقیدہ
شیعون کے ہے کیونکہ اونہون کی کتب معتبرہ سے ثابت ہے کہ جناب امیرؑ ہمیشہ
قضایا اہلسنت کے طریق پر کیا کرتے تھے کبھی اصحاب ثلثہؓ و دیگر صحابہؓ کبار و صغار
سے ہوتے ہوے فرج طیبہ تک کا بھی حکم نہین دیتے تھے پہر کیونکر ممکن ہے کہ
جناب مسند شیعگی پر دستار قضا باندہ کر قاضی بنکر بیٹھے ہون (۳۰) علم مین
مشابہ حضرت آدم علیہم السلام کے ہونا جواب توصیف علم حضرت ابوالبشرؑ کی قران
سے ثابت ہے اور جناب امیرؑ کے علم کا تو مطلق قرآن مین اثر نہین ہے پہر
کیونکر ادنے کی اعلیٰ سے مشابہت ہوسکتی ہے ع چہ نسبت خاک را با عالم پاک
(۳۱) علم کے دس حصہ مین سے نو حصے آپکو ملنا اور ایک حصہ تمام دنیا کو اور
اوس مین سے آپ بھی شامل ہونا جواب اس اعتقاد پر فساد سے جمیع انبیاؑ و ملائکہ کے کہ
نبوضل خدا اونکے علم کی تعریف مین قران شاہد ہے سراسر حقارت و اہانت
ہوتی ہے یہی مذہب تھا شیعون کے دادا پیر کا تف ہے ایسے عقیدہ پلیدہ پر (۳۲)
تقوی آپ کا مثل تقوی حضرت نوحؑ کے ہونا جواب جب بہ شہادت مستند
کتب شیعان آپکے جملہ اعمال و افعال معاذ اللہ کافرون و مرتدون و منافقون
کے طریق پر تھے تو متقی کہان سے بن گئے اس زور پر شیعون کا ناز کرنا صریح ہجو ہے
(۳۳) درجہ خلت مثل ابراہیم خلیل اللہ کے حاصل ہونا جواب بالکل جھوٹ
ہے کیونکہ قرآن و احادیث سے خلت ابراہیمؑ علیہ السلام کے ثابت ہے نہ جناب امیرؑ
کی نفرین ایسی تہمت پر (۳۴) ہیبت آپکی مثل ہیبت موسیٰ علیہ السلام کے ہونا
جواب یہ بات بھی یقیناً خلاف ہے کیونکہ صاحب ہیبت تقیہ نہین کرتے
ہین سوا اسکے جبکہ آپ صاحب ہیبت مثل حضرت موسیٰؑ کے تھے
تو کیون آپکے زمانہ خلافت مین تمام مفسدات اہل اسلام مین پہیل گئے جنکا ثبوت

بھی معتبر کتب شیعون سے مکرر مذکور ہو چکا یہ دوستی سے آپکی نسبت تھا (۳۵)
عبادت آپکی مثل عبادت عیسیٰ علیہ السلام کے ہونا جواب آپکی تمام عبادت
اہلسنت کے طریق پر تھی لہذا اسب یاد رہے کہ حضرت آپ حضرت رسول اللہ کے
عبادت مین برابر ہو سکتے ہین سوای اسکے مرتبہ نبی و ولی مین زمین آسمان کا
فرق ہے (۳۶) آپکی خاطر سے خداوند تعالیٰ نے دوبارہ شمس کیا جواب
جب خدا کو معاذ اللہ ایسی ہی آپکی خاطر منظور تھی تو خلافت کیون غصب ہونے دی
بلکہ خدا تو قادر مطلق تھا چاہتا تو مثل حضرت سلیمان علیہ السلام کے تمام جن و انسان
کا بادشاہ بنا دیتا اس سے صاف ظاہر ہے کہ یہ حق لغو ہے اور معجزہ حضرت
سلیمانؑ کی ہجو اگر شیعہ ... کی شہادت پہ ہانت ہے تو ایسی الحاق کا شیعون کیا
ہرگز پسند نہین کرتے (۳۷) صاحب معجزات کثیرہ ہونا جواب اگر تھے تو بجائے
اپنے دشمنون کو شعبدے بنا کر دکھا دیتے ہونگے شیعون کے مقابلہ مین تو
ایک بھی معجزہ کام نہ آیا بلکہ شان معجز نشان تو یہ تھی کہ مثل حضرت رسول اکرم خدا
کے آپ بھی معجزے دکھاتے جس سے آپکے مخالف بھی خوف کرکے مطیع ہوجاتے
یہ دعوی بھی شیعون کا محض خلاف ہے (۳۸) ملائکہ اور جنات کا آپکی مناقب
مین اشعار وغیرہ پڑھنا جواب ایسی جھوٹی کارروائیون کو شیعہ ہی پسند کرتے ہین
اہلسنت ایسی لغو باتون مین اپنی اوقات ضایع نہین کرتے (۳۹) جبرئیل و میکائیل
علیہما السلام نے بہ شب ہجرت آپکا پہرہ دینا جواب جو مصائب کہ جناب امیرؑ
پر بموقع بیعت گذرے اوس روز حضرت جبرئیلؑ و میکائیلؑ علیہما السلام کہان
چھپ رہے تھے کیا حضرت شیخینؓ رضی اللہ عنہما سے ڈرتے تھے (۴۰)
بروز جنگ بدر و ملائکہ کا یمین و یسار رہنا جواب کلام الٰہی کی تکذیب کرنا ہے
کیونکہ خدا تعالیٰ نے فرمایا ہے کہ ہمنے اپنے نبیؐ کی مدد و حفاظت کے واسطے

ملائکہ کو نازل کیا نہ جناب امیرؑ کی پاسبانی کو لعنت اللہ علی القوم المفسدین
(۴۱) جبرئیلؑ کا انا مثلک کہنا جواب ای شیعو ذرا اپنے مقتدا کے سوگار کی گستاخی
بھی سمجھ کے مطالب دور از عقل پر غور تو کرو کہ منشا اسکے شیخ جی صاحب کی کیا غرض ہے
آیا یہ ہے کہ حضرت جبرئیلؑ نے کہا کہ جیسا مین فرشتہ ہون ویسے ہی آپ فرشتہ
ہین یا یہ کہ جیسے آپ بشر ہین ویسا ہی مین بھی بشر ہون اس عقدہ اجتماع ضدین
کا حل کرنا ضروری ہے (۴۲) آپ کو غسل و کفن ملائکہ نے دینا جواب اس
اعتقاد پر فساد سے صاف معلوم ہوتا ہے کہ جناب امیرؑ فرشتہ تھے بشر نہ
تھے اگر بشر ہوتے تو مثل خاتم المرسلینؐ کے اونکو بھی بشر ہی غسل و کفن دیتے
معاذ اللہ اس اتہام سے معلوم ہوا کہ جناب امیرؑ کا مرتبہ حضرت رسول خدا سے
بڑھا ہوا تھا (۴۳) مباہلہ مین شریک ہونا اور نفس رسولؐ سے تعبیر ہونا
جواب مباہلہ مین خاص برگزیدگی حضرت محمد مصطفےٰ صلعم کی ہے نہ جناب امیرؑ
کی اگر برگزیدگی جناب امیرؑ کی ہے تو اس صورت مین اہانت رسولؐ خدا
کی متصور ہے سوا اسکے حضرت فاطمہ زہرا جو باعث افتخار جناب امیرؑ
تھین اور حضرت حسنینؑ کیون اس منصب سے برطرف کئے گئے شیعون کے
پاس انشاء اللہ اس افترا کا جواب قیامت تک نہوگا (۴۴) متکفل غسل و کفن
رسول خدا کا ہونا جواب اول تو یہ بات صحیح نہین ہے اور اگر صحیح بھی ہے تو
اوس سے بڑھکر نہین ہین جو کفالتین کہ اصحاب ثلثہ نے حضرت رسولؐ خدا و جناب
امیرؑ کی ہین چنانچہ شیعون کی ہی کتب سے ثابت ہے کہ اصحاب ثلثہ نے رسولؐ
خدا کے واسطے تمام مال و منال لٹا دیا حضرت صدیق اکبرؓ نے جناب امیرؑ کی
شادی حضرت زہراؑ کے ساتھ زر کثیر خرچ کر کے کروا دی حضرت فاروق برحق
نے حضرت شہربانو معہ زیور حضرت امام حسینؑ کو بخشدین حضرت عثمان غنیؓ نے

زمین مسجد نبوی و چاہ روضہ رسول خدا و جمیع اہل اسلام کی آسائش کے واسطے خرید
دینے واسطے اسکے ہزارہا سلوک صحابہ ثلثہ کے ایسے ہی ہیں کہ احاطہ تحریر و تقریر
سے باہر ہیں اگر جناب امیر نے دو چار گز کپڑا دے بھی دیا تو تب کیا ہوا
اس سے بڑھکر تو حضرت صدیقہ ام المومنین نے یہ کام کیا کہ اپنی سکونت کا حجرہ
قبر شریف بنانے رسول خدا کے واسطے سپرد کردیا دیکھو اس کا نام سلوک ہے
(۴۵) بحالت جنابت مسجد میں جاسکنا جواب سبب اسکا یہ تھا کہ آپکے گھر
کا دروازہ صحن مسجد میں تھا اسکو مجبوری کہتے ہیں نہ برگزیدگی (۴۶) کتب سابقہ
سماویہ میں آپکا مذکور ہونا جواب محض خلاف مطلق بہتان قطعی جھوٹ ہاں بشہادت
قرآن رسول خدا اور اوسی ضمن میں اونکے کل ساتھیوں کا البتہ مذکور ہے تخصیص
جناب امیر کی کیا ہے (۴۷) زمین کا آپ سے باتیں کرنا اور خدای تعالی کیطرف
سے زمین اس امر پر مامور ہونا کہ وہ تمام واقعات کی اطلاع دیا کرے جواب
خداوندا زمین پھٹ جاوے اور اوس میں جھوٹا سما جاوے - اب ناظرین آگے
اس خرافات مسندات کی عبارت پر حقارت کو بنظر عبرت ملاحظہ فرماویں
شیخ جی صاحب بڑے دعوے سے لکھتے ہیں کہ ان جملہ فضائل کا بیان
مفصل مع ثبوت کتب اہل تسنن اس رسالہ میں بشتہ مذکور ہو چکا ہے باقی اسقدر
فضائل ہیں کہ استقصار اونکا قطعی محال ہے جواب اے شیعو ذرا تو
انصاف کرو کہ اہلسنت کی کتب مستندہ میں ایسے عقائد پر ہیکا گمان نہیں ہم
کہتے ہیں کہ یہ جملہ معتقدات واہیات تمہاری ہی کتب کا ماخذ ہے جسکا جی چاہے
کشف الغمہ و نہج البلاغہ میں دیکھ لے اگر بعض عقیدہ کا شواہد پر ناز ہے تو یہ صریح
اتہام ہے الحاقی کارروائیوں کو عقلا پسند نہیں کرتے ہیں سواے انکے حامی صاحب
ہمارے مجتہد بھی نہیں ہیں کہ خواہی نخواہی اونکی تحریر کو کالوحی من السما سمجھ لیا جاوے

یون تو فردوسی نے بھی بہت کچھ صحابہ رضی اللہ عنہم کی تعریف و توصیف کی ہے ہم بھی
اوسکو اپنے مخالف کے مقابلہ مین پیش کر سکتے ہین مگر اوسکو شیعہ کب تسلیم کرینگے
بلکہ صاف کہینگے کہ شاہنامہ ایک شاعر کی کتاب ہے ہم پر حجت نہین ہو سکتی
ہے علیٰ ہذا القیاس اسی بنا پر ہمنے معتبر کتب شیعہ سے عقائد پر بحث کی ہے
نہ براہ تعصب شیعون کو چاہیئے کہ شیخ جی کی چہیگوئیون کو اپنی معتبر کتب سے
مقابلہ کر دیکھین اور ہماری مظلومیت کی داد دین بہت یا اوسے دیکھ لو جانا ہے گلہ دل کا
بس اک نگاہ پہ ٹھہرا ہے فیصلہ دل کا صفحہ ۲۰۵ مین شیخ جی بڑے دعوے کے
ساتھہ لکھتے ہین کہ ایک ثلث قرآن مجید مناقب اہلبیت مین نازل ہے بطور نمونہ
بعض آیات ذیل مین درج کیجاتی ہین ۔ اسکے بعد ایک فہرست ہے جس مین
بیس ۲۰ آیتون کے نمبر دیے ہوئے ہین اور اون آیات مین سے اکثر تو غلط ہین
کہین کا پانون کہین کا سر کہین کی مبتدا کہین کی خبر پھر اسی فہرست کے حاشیہ
ثبوت مین مولف نے بہت کتابون کے نام لکھہ ڈالے ہین تا کہ شیعہ لوگ سمجھین کہ
جناب فضیلت مآب شیخ احمد صاحب بڑے ڈبل مولوی ہین جنھون نے
چھکڑون کتابین اہلسنت کی ڈہو ڈالی ہین اور اون سے فضیلت جناب امیرؑ
کی ثابت کی ہے اور صاحب شیعہ بیچارے کیون نہ ایسے ابلہ فریبون کے دام
کید مین گرفتار ہون کیونکہ قرآن در کنار اونکو بغدادی قاعدہ بھی تو صحیح یاد نہین
ہوتا یہ گمان ہمارا نسبت جہلا کے نہین ہے بلکہ علما بھی سزاوار ایسی ہی قابلیت
کے یقیناً دیکھے گئے ہین جن سیر صاحب سے پوچھو کہ آپنے قرآن بھی پڑھا ہے
تو بعض صاف انکار کر جاتے ہین اور بعض الحمد للہ و انا انزلنا و قل ہو اللہ کی یاد ہونیکا
اقرار کرنے لگتے ہین جب کسی سید صاحب کی الحمد سنی گئی تو مخرج حروف
تہجی کے بھی ٹھیک نہین پائے گئے ہرچند کہ شیعہ سنی کو دیکھکر نماز مین بہت کچھ

منہ بگاڑتے ہین اور زبان کو بھی توڑتے ہین جیسے کوئی ڈھیر
یا کوئی کوسے گھڑے مین ٹھیکریان بھر کر بجاتا ہے یا جیسے کوئی بلبلیان
قرأت یکطرف مگر صحیح الفاظ بھی تو ادا نہین کر سکتے اب ہم جواب
دعوی غلط کا ثبت کرتے ہین وہ یہ ہے مولف کا یہ دعوی کرنا کہ ایک ثلث قرآن
مجید مناقب اہلبیت مین نازل ہے محض لغو ہے اگر سچ ہے تو مولف
پاؤ پارہ کے کہ ایک بیسوان حصہ ہو کلام حق سے ثابت کر دین بلا شرکت غیری
تو ہم جانین کہ مولف شاید سچے ہین اور جو ایسا ہی ثبوت ہوا جیسا کہ فہرست
انوار الہدی مین ہے تو خدا ہی حافظ ہے کیونکہ اس فہرست کی آیتون مین مولف
نے بڑے دھوکے شیعون کو دیئے ہین نہ کسی آیت کے معنی ہین نہ مطلب
نہ شان نزول ہے نہ عربی فارسی اردو کی تفسیر ہے تو پھر کیونکر ہو سکتا ہے کہ
ناواقف لوگ اوس سے مستفید ہون فقط کتابون کے نام دیکھ لینے سے حضرت
علیؑ کی فضیلت ثابت ہو نہین سکتی ہے یہ آیات بینات خدا کا کلام ہے اسکے
معنی اور مطلب بدل ہی نہین سکتے ہین کچھ میان انیس و دبیر کا قول نہین ہے
جنھون نے ہزارون حدیثین بنا کر ہزارون مرثیے گڑھ ڈالے اب ہم وہ آیات محرفہ
مولف کو فہرست ہذا سے لکھتے ہین جس سے یہ بات عوام کو معلوم ہو جاوے
کہ درحقیقت مولف کاذب ہین یعنی خدا کے حکم محکم کو بدلنے والے وہ یہ ہین کہ
صفحہ ۲۰۴ فہرست مذکور مین ہے ولکل قوم ہاد فلان و فلان تفسیر اہلسنت مین
حضرت علیؑ کی شان مین نازل ہونا لکھا ہے سبحان اللہ این ہمہ شور و شوری
پہس ہیبت ترے تو غمزہ سے مارا ہے ایک عالم کو ٭ اکیلے تم ہی ترے
ناز کے نہین مقتول ہو اب ہم سے سنئے تفسیر آیہ شریف کی کہ جب کفار نے
رسولؐ اللہ سے کہا کہ اے محمدؐ تم کیسے رسولؐ ہو جو تم پر نشانیان نازل نہین

کی گئین جیسے حضرت موسیٰؑ و حضرت عیسیٰؑ پر نازل کی گئین یعنی عصا کا سانپ بن جانا اور ید بیضا کا روشن ہو جانا مردون کا جلانا وغیرہ پھر تم کیسے رسول ہو جو نشانیان نہین لا سکتے ہو اس بات کے سننے سے حضرتؐ کو بہت بڑا رنج پہونچتا تھا تب رب جلیل نے اسکے جواب مین رسولؐ برحق کی تسلی کے واسطے فرمادیا کہ اے محمدؐ تو ایک آدمی ڈرانے والا ہے (یعنی عذاب و عقاب سے) اور تمام قومون کا ہدایت کرنے والا ہے بے ایمان لوگون کے کہنے سے کیون برا مانتا ہے چنانچہ پوری آیت پارہ ۱۳ سورۂ رعد مین یہ ہے ویقول الذین کفروا لولا انزل علیه ایة من ربه انما منذر و لکل قوم هاد ترجمہ اور کہتے ہین وہ لوگ جنہون نے کفر کیا کیون نہین نازل کی گئین اوسپر (یعنی محمد رسول اللہ پر) نشانیان جز این نیست کہ تو (یعنی اے محمدؐ) ایک آدمی ہے ڈرانے والا اور واسطے ہر قوم (یعنی جن اور انسان کے لیے) ہدایت کرنے والا دیکھو اس مین ذکر حضرت علیؑ کا کہان ہے سوا اسکے جناب امیرؑ تو بعقیدہ شیعان ابن سبا تمام قومون کے گمراہ کرنے والے ہین نہ ہادی کیونکہ اکثر کتب شیعون مین ہے کہ جناب امیرؑ نے اپنا قرآن جمع کیا ہوا غائب کر ڈالا وہ امام آخر الزمان پاس ہے چند دن کے واسطے قبل از قیامت ظاہر کیا جاویگا پھر تو مسے زمین پر شیعون کا ڈنکا پھر جاویگا تمام ناصبی یعنی اہلسنت قتل کر ڈالے جاوینگے بے کھٹکے مومنین و مومنات مین متعہ جاری ہونگے کوئی مخل نہ ہوگا چنانچہ اس عقیدہ کی تصدیق مولف کے رسالہ سے بھی ہوتی ہے صفحہ ۱۲۵ مین ہے کہ حضرت ابو بکر صدیق نے حضرت علیؑ کے جمع کئے ہوئے قرآن سے اغماض کیا پس بقول مولف جناب امیرؑ نعوذ باللہ ولکل قوم مضل ٹھہرے نہ ولکل قوم ہاد

بیت
ترے دماغ مین سودا سا کیا سمایا ہے * جو مارتا ہے تو شیشہ کو سخت پتھر پہ

صفحہ ۲۰۹ مین ہے وتعیہا اذن واعیہ فلان راوی سے فلان کتاب المستند مین
باثر علی مرتضی مین لکہا ہے الخ مولف نے اپنے غلط مسئلہ کا تحریفا سر تراش لیا ہے
محض بغرض بہکانے نادانون کے بالخصوص جو علم قرآن سے بے بہرہ ہین یہ
آیت شریف پارہ تبارک الذی سورہ الحاقہ مین اس طرح پر ہے انا لما طغی
الماء حملناکم فی الجاریۃ لنجعلہا لکم تذکرۃ وتعیہا اذن واعیہ ترجمہ
تحقیق ہمنے جسوقت زیادہ کیا پانی (یعنی وقت طوفان کے) اوٹھایا ہمنے تمکو کشتی
مین (یعنی نوح علیہ السلام کے ساتھہ) تاکہ بناوین ہم اوسکو واسطے تمہارے نصیحت (یعنی بطریق
عبرت کے) اور نگاہ رکھین اوسکو کان جیسا کہ حق نگاہ رکھنے کا ہے (یعنی
عقلمند اس نصیحت کو بطور عبرت اپنے کان مین ڈال رکھتے ہین اور ہر دم اس
غضب الہی کا خیال کرکے ڈرتے رہتے ہین) خلاصہ مضمون اس آیت شریف
کا تفسیر مدارک سنیون وتفسیر خلاصۃ المنہج شیعون مین یہ لکہا ہے کہ رب اکبر
اپنے بندون کو از راہ نصیحت کے فرماتا ہے کہ اے میرے بندو تم کو یعنی تمہارے
آبا و اجداد کو بڑے بہاری عذاب سے ببرکت اصلاح و بطفیل حضرت نوح علیہ السلام
کے ہمنے نجات دی تم کو چاہیے کہ ہمارے ایسے احسان بے پایان کے شکر
گذار ہو اور بت تراشی وتعزیہ پرستی وغیرہ من عمل الشیطان سے بیزار ہو اگر
ہمارے اس کہنے پر بہی تم نہ سمجہوگے تو تم بہی مثل کفار امت نوح کے تباہی
کے جہاز مین پڑ جاوگے کیونکہ وہی قدرت کاملہ ہمکو اب بہی حاصل ہے دیکہو
اس آیت شریف کو بہی جناب امیر سے کوئی مناسبت نہین ہے
معلوم نہین کہ ایسی جہوٹی صریح کارروائیون مین جو خسر الدنیا والآخرۃ کے
ہم مرتبہ ہون کونسا فائدہ مولف نے تصور کیا ہے علی ہذا القیاس حسن کا
جمال آیات بینات خالق کائنات کی تبدیل و بدل معنی اور مطلب مین یہ ہے

تو پہر اوسکی بحث احادیث صحیحہ و غیر صحیحہ رسول خدا پر کیونکر تعصب سے خالی ہوسکتی ہے
بیت من ز قرآن مغز را برداشتیم * استخوان پیش سگان انداختیم — حق یہ ہے
کہ مولف کا رسالہ اندہیری رات کا نشانہ ہے لگا تو تیر نہین تکا بنا یا ہے بقول
شخصے کہین کہیت کی سنین کہلیان کی صفحہ ۲۴۸ مین ہے سنا ہو کہ ایک مرتبہ
ابو بکرؓ و عمرؓ بغرض معذرت جناب سیدہ کی خدمت مین حاضر ہوئے لیکن تاہم
غضب سیدہ رفع نہ ہوا اور یہ حدیث رسول خدا صلعم کی یاد دلائی فاطمہ بضعة
منی من اذاها فقد اذانی و من اذانی اذی الله و من اذی الله فقد کفر الخ
جواب مولف صاحب کیا اسیکا نام شیعگی ہے کہ جناب امیرؑ کو کافر و موذی بتاتے
ہو کیا اسیکا نام امامیہ عشریہ ہے کہ حضرت علی مرتضی کو دشمن خدا و رسول کا
بتلاتے ہو والله ابن سبا ہی کے چیلون سے ایسا ہوسکتا ہے دوسرے
کا کام نہین ہے کیونکہ ماشاء اللہ یہ حدیث جناب شیر خدا کی ہی شان مین رسول علیہ السلام
نے ارشاد فرمائی ہے نہ حضرت شیخینؓ کی الحمد للہ حضرت ابو بکرؓ و حضرت عمرؓ مولف
کے اتہام و الزام سے بری ہوئے اب ہم اس بات کو ثابت کرتے ہین
کہ بالیقین یہ حدیث جناب امیرؑ کے ہی باب مین رسول اللہ نے فرمائی
ہے قصہ مختصر یہ ہے کہ حضرت علیؑ نے ابو جہل کی دختر سے اپنا نکاح کرنا چاہا
جب یہ خبر حضرت فاطمہؑ کو پہونچی سخت تر آپ کو ناگوار گذرا او سیدم آپ حضرت
رسول خدا کی خدمت مین پہونچین اور حضرت امیرؑ کے ارادہ سے آپکو اطلاع
دی حضرتؐ بہی اس بات کو سنکر رنجیدہ ہوئے اوسیوقت آپنے حضرت
ابو بکرؓ و حضرت عمرؓ و حضرت طلحہؓ کو بہیجکر حضرت علیؑ کو طلب فرمایا اور اون سے
تنبیہاً یہ حدیث ارشاد کی قال رسول الله یا علی ما علمت ان فاطمة بضعة منی من
اذاها فقد اذانی فقط اتنی حدیث علل الشرایع معتبر کتب شیعون مین موجود ہے

جسکا جی چاہے نقل کو اصل سے ملا دیکھے اور انصاف کرے کہ کسی اصل میں [illegible]
سے باقی مضمون حدیث مذکورہ بالا کا موضوعہ مفتری ہونا [illegible]
جناب امیر بہی معاذ اللہ موذی وکافر ٹھہرے سچ تو یہ ہے کہ ایسے وہ ہوتے
دینے شیطان کے دادا کو بہی نہ آتے ہونگے بیت کور را کور [illegible]
تا نیفتی چون حسین اندر بلا * صفحہ ۱۶۲ میں ہے وسیجنبہا الاتقی الذی یوتی
مالہ یتزکی ترجمہ یعنی بچا دیگا جلتی ہوئی آگ وہ بڑا متقی کہ جو دیتا اپنا مال پاک ہونے
کے لیے زکوٰۃ دی الخ جواب یقین ہے منصف مزاج اس ترجمہ کو ہی ملاحظہ
فرماکے مولف متعصب کی لیاقت کی داد دینگے کہ باوجود دعوے فضیلت وکمال
جنکو لفظی ترجمہ بہی کرنا نہیں آتا پہر ناواقف آیت شریف کے مطلب کو کیونکر سمجھ
سکتے ہیں بقول شخصے ع شعور سے نباشد گمند ہوا۔ اگرچہ مولف نے اس آیت
شریف کو چند جگہ لکہا ہے اور ہر جگہ از راہ عناد قلبی وفساد دلی کے یہی مطلب
نکالا ہے کہ مولوی محمد قاسم لکھتے ہیں کہ یہ آیت حضرت صدیق اکبر کی شان میں
نازل نہیں ہوئی بلکہ ایسے شخص کے بارے میں عام طور پر نازل ہوئی ہے
جو بسبب زکوٰۃ دینے اور متقی ہونے کے جلتی ہوئی آگ میں سے نکالا
جاوے الخ اب ہم اس آیت شریف کو شیعون کی معتبر کتاب سے ثابت
کرتے ہیں کہ بلا شک وشبہ یہ آیت شریف خاص حضرت ابو بکر صدیق
اکبر کی ہی شان میں نازل ہوئی ہے علامہ طبرسی مجمع البیان میں یون لکہا ہے
عن ابی زبیر قال ان الایۃ نزلت فی ابی بکر لانہ اشتری الممالیک الذین اسلموا
مثل بلال وعامرہ بن میسرہ وغیرہما واعتقہم کہ آیتہ
سیجنبہا الاتقی الذی شان میں ابو بکر کے نازل ہوئی کہ غلامون کو
مول لیتے اور خدا کی راہ میں آزاد کر دیتے مثل بلال و عامر وغیرہ الخ دیکہو قول

علاوہ مذکور سے کیسی تصدیق تحریر صحیح جناب مولانا مولوی محمد قاسم صاحب دیوبندی رحمۃ اللہ کی ہوتی ہے صفحہ ۲۷۵ مین مولف محض بغرض اشتعال طبع اہل ایمان کے حضرت امہات المومنین عائشہ صدیقہ وحضرت حفصہ رضی اللہ عنہما کو مثل زوجہ حضرت نوح وزوجہ حضرت لوط کے کافرہ لکہتا ہے الخ جواب غیر مولف تو اپنا فرض مذہبی اداہی کر چکے اب ہم بہی اونکے مجتہدون ہی کے قول سے اس کلمۃ الکفر کی تکذیب کرتے ہین اول ملا فتح اللہ مفسر شیعہ نے خلاصۃ المنہج مین تفسیر آیہ کریمہ یعظکم اللہ ان تعودوا لمثلہ ابدا ان کنتم مومنین کی یہہ لکہی ہے کہ ایمان مانع ست دربارہ سب ایشان خصوصاً امہات مومنات اور اسی کتاب مین تفسیر آیہ شریف یعلمون ان اللہ ہو الحق المبین کی یہ لکہی ہے کہ حق تعالی تنزیہ سہ کس نمودہ یوسفؑ ومریمؑ را وتنزیہ عائشہؓ کرد باین آیات عظیمہ جہت تعظیم سید الانام علیہ الصلوٰۃ والسلام الخ جواب دیکھو تمہارا مجتہد کیا لکہتا ہے اگر جنگ جمل کہ امر ناگہانی بے قصد ورضا فیما بین کے ظہور مین آیا باعث بدگمانی ہے تو وہ بہی بفضل خدا انجام خیر کو پہونچا اس سے شیعہ بہی انکار نہین کر سکتے ہین کیونکہ اونکے قطب الاقطاب قاضی شستری اپنی مجالس المومنین کی مجلس اول مین لکہتے ہین کہ عائشہ پیش جناب امیر توبہ کرد پس جناب صدیقہ ام المومنین کا توبہ کرنا اور جناب امیرؑ کا صلح کر لینا دعوی مولف کے سرپر خاک ڈالتا ہے خوب یاد آئی ہان مولف صاحب آپ یہ تو فرمائیے کہ حضرت صدیقہ وحضرت امیرؑ سے تو اتفاقاً جنگ بہی ہوئی تہی مگر حضرت حفصہ رضی اللہ عنہا نے کیا قصور کیا تہا جو اونکو بہی آپ کافرہ کہتے ہین اگر آپ سچے ہین تو کوئی قصور حضرت موصوفہ کا شیعون ہی کی کتابون سے ثابت کر دیجئے افسوس کہ مولف واسطے

ایذارسانی مسلمانون کے اہلبیت رسول اللہ کی نسبت جنکی شان مین خدای
تعالی نے آیہ تطہیر نازل فرمائی ہے اور اونکو ازواجہا تہم کا خطاب دیا ہے
کلمات ترک ادب وبے تہذیب لکہتا ہے اور اپنے مجتہدون کو کذاب جانتا
ہے جو اونکے قول کو نہین مانتا بیت تراکہ بیشتر شود این مقام + کہ با
دوستانت خلافست وجنگ - حالانکہ ترک ادب کلمات کہنے کی ممانعت کتب
معتبر شیعون مین موجود ہے کافی کلینی کی کتاب الایمان والکفر کے باب السباب
مین یہ حدیث رسول اللہ سے نقل کی ہے لاتسبوا الناس فتکسبوا العداوة بینہم ترجمہ
یعنی آدمیون کو برا نکہو اس لیے کہ پیدا کروگے اونکے درمیان مین عداوت
اور قول جناب امیر کا نہج البلاغت مین جب کہ آپ شامیون سے جنگ
فرماتے تھے اپنے اصحاب سے یہ تہا انی اکرہ ان تکونوا السابئین ترجمہ یعنی تحقیق
مین برا جانتا ہون یہ کہ ہو تم برا کہنے والے صفحہ ۲۸۳ مین مولف نے بڑی
دہوم سے دعوی کیا ہے کہ ہم کتب سماویہ سابقہ یعنی توریت وانجیل سے
حقیت علی مرتضی کی ثابت کرینگے اس امر سے علماء اہلسنت والجماعت
بہی انکار نہین کر سکتے ہین کیونکہ یہ امر خود قرآن مجید سے ثابت ہے کہ جناب
رسول خدا اور اونکے ہمراہیان کا ذکر توریت وانجیل مین لکہا ہوا ہے منکر
اس کا کافر ہے اب یہ امر دریافت طلب ہے کہ ہمراہی رسول صلعم کون
شخص ہے اوسکی تعریف بہی قرآن مجید مین موجود ہے اشداء علی الکفار
رحماء بینہم پس یہ قرآن مجید سے ثابت ہوگیا کہ علی مرتضی علیہ السلام کا
ذکر کتب سابقہ مین مندرج ہے بلکہ دوازدہ امام علیہ السلام کا ذکر اون مین موجود
ہے اور آیہ محمد رسول اللہ الذین معہ مین جو ہمراہیان کی جمع بیان کی گئی ہے
وہ بالیقین دوازدہ امام علیہ السلام کیطرف اشارہ ہے اور اگر کوئی عدم

موجودی کو منافی معیت سمجھے تو تفاسیر معتبرہ دیکھ لیجیے کہ جلالین وغیرہ مین
سکے تفسیر اتبعہ درج ہے جواب واہ صاحب خوب ہی سمجھا و خوب ہی
آیت شریف کو تحریف کیا شاید چودہ صدی مین یہ حصہ آپ ہی کے لیئے
ازل مین مقرر کیا گیا تھا قسم ہے آپکو امیر باذل کی ضرور ہمکو وہ تفسیر حسینی معہ
کے معنی اتبعہ درج ہین دکھائیے ورنہ آپکو قیامت تک کوئی سچا نکہے گا اور صاحب
آپکو کوئی بھلا آدمی کیونکر سچا کہہ سکتا ہے کہ جھوٹ کے پل باندہتے ہو ہم
کہتے ہین کہ یہ دعوی کرنا آپکا محض مخالف مذہب اہل تشیع کے ہے کیونکہ اونکی
کتب مین ہے کہ امیر بیچارے ادنیٰ سے مسلمان سے ایسے ڈرتے تھے
کہ کبھی اوسکے روبرو اظہار اپنے مذہب شیعگی کا نہین کرتے تھے اگر کوئی آپ سے
دریافت کرتا کہ آپکا کیا مذہب ہے تو آپ یہی فرماتے کہ پکا سنت جماعت ہون
اور اگر کوئی آپ سے یہ دریافت کرتا کہ آپ کسکی سنت پہ چلتے ہین تو آپ
اوسکے جواب مین یہی فرماتے سنت خلفاء الراشدین پر چلتا ہون جب باعتقاد
شیعان آپ ایسے خائف رہتے تھے تو مصداق اشداء علی الکفار کے کیونکر
ہوسکتے ہین اور یہ کہنا آپکا کہ صحابہ ثلثہ مصداق اس آیہ شریف کے نہین ہین
اس لیئے کہ اون مین یہ وصف نہین پایا گیا ہم کہتے ہین کہ اس آیت کی خلعت
قامت اصحاب ثلثہ ہی پہ راست آتی ہے کیونکہ اونھین ارکان دین نے جہان
کے کفار کو زیروزبر کرڈالا تھا بلکہ انہین حضرات نے کفار پر ایسی سختی کی تھی
کہ جسکا مذکور یہود و نصاریٰ کی توریت و انجیل مین ہنوز موجود ہے چنانچہ
ورس ۶ باب ۱۳ کتاب استثنا توریت مین ہے کہ اگر تیرا بھائی یا بیٹا
یا جورو یا دوست کوئی تجھے پھسلاوے اور کہے کہ آؤ غیر معبودون کی بندگی کرو
تو تو اوسکے موافق نہونا اور اوس کی بات نسننا اور اوس پر رحم کی نگاہ نہ کرنا

اور اوس کی رعایت نکرنا اور اوسسے پوشیدہ نرکہنا بلکہ اوسکو ضرور قتل کر ڈالنا
اوسکے قتل پر پہلے تیرا ہاتھ پڑے دیکھو یا اور رعایت حضرات شیخین سے
اپنے عزیزوں کو قتل کرنے مین دیکھو کیا پہنچا شیخ حلبی نے کہ شیعون
کے امام اعظم ہین اپنی کتاب تذکرۃ الفقہا کی چوتھی فصل مین لکھا ہے کہ
احد کے دن حضرت ابوبکر صدیق نے اپنے باپ کے قتل کرنے کا ارادہ کیا
مگر حضرت صلعم نے منع فرمایا کہ تو بیٹے رہنے دے اور کوئی یہ کام کر لیگا اور تفسیر
مجمع البیان و منہج الصادقین و خلاصہ تفسیر جرجانی مین مفسرین شیعہ لکہتے ہین کہ
حضرت عمرؓ فاروق نے قیدیان بدر کی نسبت فرمایا کہ جو جسکا رشتہ دار ہے
اوسکو اوسی کا رشتہ دار قتل کر ڈالے دیکھو ایسے پکے ایمان والون کو اشداء
علی الکفار کہتے ہین کیونکہ یہ فعل اونکا خاص اللہ واحد ہی کی عبادت کے واسطے
تہا پس مصداق اشداء علی الکفار بموجب شہادت توریت کے اصحابؓ ہی ٹھہرے
اب سنیئے انجیل کی شہادت ورس ۳۱ و ۳۲ باب ۱۳ انجیل متی مین ہے
کہ آسمان کی بادشاہت دانہ رائی کی مانند ہے جیسے کہ ایک شخص نے لیکے اپنے
کہیت مین بویا اور وہ سب بیجون سے چہوٹا ہے اور جب اوگتا ہے سب
ترکاریون سے بڑا ہوتا ہے اور ایسا درخت ہوتا ہے کہ ہوا کے پرندے
اوسکی ڈالیون پر بسیرا کرتے ہین دیکھو مثلهم فی التوراة ومثلهم فی الانجيل کزرع
اخرج شطأه فآزره فاستغلظ فاستوى على سوقه يعجب الزراع ليغيظ بهم الكفار کی اس ورس
سے کیسی تصدیق ہوتی ہے کیونکہ خدائے کریم اپنے رسولؐ برحق کے یاران
صادق کی مثال انجیل مین اس طرح فرماتا ہے کہ جیسے چہوٹا سا دانہ کہ اوس مین
پہلے انکوا نکلتا ہے پہر پتی پہر وہ بڑہتا ہے یہان تک کہ بڑا سا درخت ہو جاتا
ہے اور اوسکے دیکہنے والون کو تعجب ہوتا ہے پس یہ مثال موافق حال

اصحابؓ بالکمال کی بالکل ہے اس وجہ سے کہ وہ شروع مین تھوڑے سے تھے بڑھتے بڑھتے ایک جماعت کثیر ہوگئے جسکے دیکھنے سے کفار جلتے تھے بلکہ اونکی شوکت اور قوت کو دیکھکر مانند حاسد ناحق کوشش سکے کف افسوس ملتے تھے پس جو شخص کہ اصحابؓ عالی صفات کی فضیلت کا اعتقا نہین رکھتا ہے وہ لاریب فیہ منکر کتب سماویہ قرآن وتوریت وانجیل وغیرہ کا ہے اب ہم سوائے کتب آسمانی کے دساتیر کتاب پارسیان ایران سے جسکو وہ بھی اپنے گمان مین کتاب آسمانی جانتے ہین اور اوسی کو اپنی نماز مین پڑھتے ہین مصداق اشداء علی الکفار ہونے کا نسبت اصحابؓ رسول اللہ کے ثابت کرتے ہین شرح دساتیر سمے بسنفرنگ ساتیر مطبوعہ سراجی کے صفحہ ۱۸۸ مین یہ عبارت بجنسہ مرقوم ہے کہ اینک نشان بدرسید راستکاری وجانسپاری دلیرانیان نگاہ چون چنین کارہا کنند از تازیان مردے پیدا شود یعنی از ملک عرب مردے ہویدا شود و این اشارت ست بہ پیغمبر آخرالزمان علیہ الصلواۃ والسلام کہ از پیروان او دیہیم وتخت وکشور وآئین ہمہ برافتد یعنی پیروان وتابعان او کہ اصحابؓ کبار رضوان اللہ تعالی علیہم باشند ہمہ سلطنت ایرانیان وکیش آنان برہم زنند ونشانے از آن نمانند وہمچنین شد الخ اور کتاب لب التواریخ مؤلفہ ڈاکٹر شبلی صاحب کی جلد دوم فصل چہارم مین حال خلفاء راشدین کا یون مرقوم ہے کہ ابوبکرؓ رضی اللہ عنہ نے قرآن کی تدوین اور ترویج کی اور محمدؐ صلی اللہ علیہ وسلم کے ظفر کی پیروی کی اور مشرقی سلطان ہیراکلیس کی فوج کو اوس نے ہزیمت دی اور یروشلیم اپنے قبضہ مین لائے اور لبنان پہاڑ سے لیکر روم تک سارا ملک اپنا مطیع کیا بعد اون کے انتقال کے عمر رضی اللہ عنہ بارہ ہجری خلیفہ مقرر ہوئے اور ایک ہی خروج مین ممالک سیریا وفونیقی معہ فلسطین ومسوپوتیمیا وخالدیہ

متعلقہ مملکت یونان اونھون سے لے لیا دوسری چڑھائی مین کل ولایت فارس
اپنے زیر حکومت کر کے سب کو اپنے مذہب مین لائے اوسی زمانہ مین اوس کے
سپہ سالار نے ملک مصر و قیساو بتولید یا سطیح کیا پھر پانچوین فصل مین لکھا ہے
کہ بعد عمر رضی اللہ عنہ کے خلیفہ عثمانؓ نے ملک ایک تہر باینہ اور ملک تاتار کے
بعض دیار اپنے قبضہ مین کئے اور رہوڈس یعنی روس اور جزائر یونان سے
لوٹ لیے اور اوسکے بعد غتن بعد انکے علیؓ ہوے جو آجتک محمدیون مین
مکرم ہین الخ امر واقعی تو یہی ہے کہ حضرت عمر و حضرت عثمان رضی اللہ عنہما
نے کفار ایران کا کہ قدیم سے آتش پرست رہے ہین بالکل ستیاناس
کر دیا اور اونکے بڑے بڑے سرداروں کے جوروں بچون کو ادنی ادنی
عرب کا لونڈی غلام بنا دیا اسی سے تو ابتک اونکی لعن پر شدت صحابہ رسول اللہ کا
اثر چلا آتا ہے اگر جناب امیرؓ مصداق آیہ اشداء علی الکفار کے ہوتے تو آپ کی
خلافت مین ملک مفتوحہ و مقبوضہ قبضہ اسلام سے نہ نکل جاتے آپکے لشکر مین
بدنظمی نہ پھیل جاتی شامی غدر نکرتے ناصبی آپ سے نہ لڑتے باعتقاد شیعیان
یہ تعریف ہے آپکی اشداء علی الکفار ہونے کی اب آپکی رحماء بینہم ہونے کی
بھی توصیف سنئے کہ سواے جناب امیرؓ کے وقت نزول آیہ شریف اور
کون صاحب موجود تھے کہ جنکی وجہ سے آپ مصداق رحماء بینہم کے کہ کلمہ
جمع مشارکت کا ہے ہوئی اون صاحبون مین سے دو چار کے تو نام بتایئے
اگر حضرت حسنینؓ سے مراد لیتے ہو تو یہ گمان بھی آپکا غلط ہے اس لیئے کہ
وقت نزول آیہ شریف دونون صاحبزادے نہایت ہی کم سن تھے
دوسرے رحمت پدری نسبت فرزندون کے عام ہوا کرتی ہے پس
واحد ہونا جناب امیرؓ کا دعوے مجہول مدعی کذاب کو عدالت الصداقت سے خارج کرتا ہے

اور یہ لکھنا مولف کا محض لغو ہے کہ تفسیر جلالین مین معہ کے معنی اتبعہ درج ہین سبحان اللہ چشم بددور مولف صاحب تو فن افترا مین استاد اول ہین بلکہ بہت بڑہکر اوس سے قابل غور ہے اپنی طرف سے جہوٹی باتین لاکر اپنے ہمجنسون کو سبز باغ دکہا کر بہکاتے ہین تاکہ ناواقف لوگ سمجہین کہ جب معہ کے معنی اتبعہ جلالین معتبر تفسیر اہلسنت مین موجود ہین تو پہر اہلسنت کیون عدم موجودگی آیۂ پر اس قدر کد کرتے ہین اسلیے ہم جلالین کی بجنسہ عبارت نقل کیے دیتے ہین تاکہ منصف مزاج بچشم انصاف معائنہ فرماوین کہ مؤلف کی مصنوعی و موضوعی معنی کا جلالین مین مطلق اثر نہین ہے پارہ حٰمٓ سورۂ فتح تفسیر آیہ هو الذی ارسل رسوله بالهدی و دین الحق لیظهره ای دین الحق علی الدین کله علی جمیع باقی الادیان وکفی بالله شهیدا انك مرسل بما ذكر كما قال محمد مبتدء رسول الله خبره والذین معه اصحابه من المومنین مبتدء وخبره اشداء غلاظ علی الکفار لا یرحمونهم رحماء بینهم خبر ثانی ای متعاطفون و متوادون کالوالد مع الولد تراهم تبصرهم رکعا سجدا حالان یبتغون مستانف یطلبون فضلا من الله و رضوانا سیماهم علامتهم مبتدء فی وجوههم خبره وهی نور و بیاض یعرفون به فی الاخرة انهم سجدوا فی الدنیا من اثر السجود متعلق بما تعلق به الخبر ای کائنة واعرب حالا من ضمیره المنتقل الی الخبر ذالك ای الوصف المذكور مثلهم صفتهم فی التوراة مبتداء و خبره ومثلهم فی الانجیل مبتداء خبره الخ سواے اسکے تفسیر خلاصۃ المنہج معتبر تفسیر شیعون مین بہی معہ کے معنی ہمراہیان یعنی اصحاب رسول اللہ کے لکہے ہوے ہین جب مولف صاحب کلام الٰہی کے معنی مین اپنی طرف سے کلام کرتے ہین تو پہر اور کس بحث پر اونکی ایمانداری کا اعتبار کیا جاویگا قطع نظر تفاسیر فریقین مذکورین

سکے اسکے معنی کسی لغت مین بھی تو نہین پائے جاتے ہم نہلت کی نسبت کیا کہین
ایسا تو سلف سے ہی چلا آتا ہے اس آیت شریف کو مولف نے اپنے حصول
مطلب کے واسطے چند طریقے سے تحریف کیا ہے اول تحریف جملہ یعنی آیت
کو مقدم و موخر کرنا دوم تحریف کلمہ یعنی اپنی مدعابراری کے لیے واو کا حذف
کرنا سوم تحریف معنی اپنی سمجھ کے زبردستی اور ہینگامشتی سے معنی اپنے
گھڑ لینا والعہد یہ تحریفات مولف کی کچھ کم اہل کتاب سے نہین ہے اب لگے
ہاتھون آپکے ثبوت کو بھی ملاحظہ فرمائیے کہ مولف صاحب نے کیا اچھا ثبوت
توریت و انجیل سے زیب قلم فرمایا ہے مولف نے لکھا ہے کتاب پیدایش
۱۷ باب ۲۰ آیت مین لکھا ہے کہ خداوند کریم نے ابراہیم علیہ السلام سے
فرمایا ہے اور اسمعیلؑ کے حق مین مینے تیری سنی دیکھ مین اوسے برکت
دونگا اور اوسے برومند کرونگا اور اوسے بہت بڑھاؤن گا اور اوس سے
بارہ سردار پیدا ہونگے الخ مولف جی بارہ کا عدد کتاب پیدایش مین دیکھتے ہی
نہال ہوگئے اور فوراً اس مضمون کو اپنے رسالہ مین درج کردیا کہ عدد بارہ سے
مراد بارہ امام ہین بقول شخصے بھیس نہ کوری کوری گون یہ تماشا دیکھے کون
اگر ایسی ہی سمجھ ہے تو اسکی دوالقان پاس ہی نہین ہے ہان شاید امام غائب
بتاوین تو خبر نہین ہم کہتے ہین کہ اس آیت مین مطلق آئمہ کا ذکر نہین ہے اسکی
دلیل معقول ہے کہ بفضل خدا یہان ۱۳ کا عدد موجود ہے جسکا جی چاہے
جناب رسول مقبول سے لیکر حضرت امام مہدی آخرالزمان تک شمار کردیکھے
تیرہ کا شمار ہوتا ہے اگر کہا جاوے کہ جناب رسالتمآب اس شمار مین داخل نہین ہین
تو بارہ امام بھی مرتبہ امامت سے خارج ہوئے جاتے ہین کیونکہ مسلمہ
فریقین ہے کہ مراتب آئمہ کا بدولت جناب رسولخدا کے ہی ہے

بیت تو اصل وجود آمدی از نخست ٭ دگر ہر چہ موجود شد فرع تست سوای
اسکے خطاب خدا نسبت حضرت ابراہیمؑ کے صرف اس قدر ہے کہ مین حضرت
اسمعیلؑ کی اولاد مین بارہ سردار یعنی حواری پیدا کرونگا نہ یہ کہ محمد صلعم کی آل مین
بارہ امام ہویدا کرونگا ایسے فریب سے تو فریبی ہی فریب کھا سکتے ہین نہ اہل صدق و
صفا واہ رے لیاقت بقول شخصے عقل چہ چیست کہ پیش مردان بیاید پھر صفحہ ۲۸۲
مین آپکا دوسرا ثبوت دیکھیئے کہ حضرت موسیٰ بنی اسرائیل کی کل قوم سے مخاطب
ہوکر فرماتے ہین کہ خداوند تیرا خدا تیرے لیے تیرے ہی درمیان تیرے بھائیون
مین سے میرے مانند ایک نبیؑ برپا کریگا تم اوسکی طرف کان دھریو پھر حضرت
موسیٰ کی وحی نقل اس طرح کرتے ہین اور خداوند نے مجھے کہا کہ اونہون نے کہا
سو اچھا کہا مین اونکے لیے اونکے بھائیون مین سے تجھسا ایک نبیؑ برپا کرونگا
اور اپنا کلام اوسکے منہ مین ڈالونگا وہ سب اون سے کہے گا اور ایسا ہوگا کہ جو کوئی
میرے باتون کو جنہین وہ میرا نام لیکر کہے گا نہ سنے گا تو مین اوس کا حساب اوس سے
لونگا الخ مولف نے بھائی کا جو لفظ عبارت صدر مین دیکھا لٹو ہوگئے اور فوراً آیا
علی انت منی بمنزلۃ ھارون من موسیٰ الا انہ لا نبی بعدی کی حدیث بنا کر
تیار کردی اور اوسکے معنی بھی یہ جما دیے کہ جیسے حضرت ہارونؑ سے لوگ حسد
رکھتے تھے ویسے ہی حضرت مرتضیٰؑ سے عداوت رکھتے تھے مگر اخلاق محمدی مانع
بددعا اور غارت ہونے شاکیان کا ہوا الخ غرض اسی طرح سے مولف نے
اس کچے غم کے اپنے ڈہائی چاول علیحدہ ہی پکائے ہین دیکھو قول موسیٰ سے
تو اس قدر ثابت ہوتا ہے کہ میرے بھائیون (یعنی انبیاء اللہ) مین سے ایسا ایک
نبی جلیل القدر خدا تعالیٰ پیدا کریگا کہ وہ سب کا ہادی ہوگا اور اوس کے منہ مین
کلام خدا اوتریگا اور وہ خدا کے حکم کو پورا پورا تعمیل کرے گا اور جو کوئی اوس کا

کہنا نہ مانے گا تو خدا اوس کا حساب لیگا پس اسے بنی اسرائیل تم اوس کی طرف
رجوع کرنا اور اوسکی بات کو کوشش ہوش سے سننا جہان تک کہ غور کیا جاتا
ہے تو حضرت موسیٰؑ کے قول مین کوئی لفظ ایسا نہین پایا جاتا ہے جس سے حضرت
ہارونؑ یا جناب امیرؑ یا نعوذ باللہ اونکے حساد یعنی اصحاب ثلٰثہ رسالتمآب مراد
لیئے جاوین بلکہ حضرت موسیٰؑ کی پیشین گوئی سے تو صرف حضرت رسول خدا کی
نبوت کا ثبوت ہوتا ہے جب جملہ معترضہ مولف کو قول حضرت موسیٰؑ مین ذرا
بھی دخل نہین ہے تو پھر مولف کس لیئے ایسی بے اصل تاویلین کرتے ہین
جس سے وہ کذاب سمجھے جاتے ہین اور اونکی سمجھ پر اطفال ابجد خوان بلکہ جہال
نادان قہقہہ لگاتے ہین اور یہ لکھنا بھی محض جناب امیرؑ پر افترا کرنا ہے کہ اخلاق
محمدی مانع بد دعا اور غارت ہوئے شاکیان کا ہوا ہم کہتے ہین کہ جناب امیرؑ
کو حاجت بد دعا کرنے کی کیا تھی آپ تو بڑے مجاہد و شجاع غالب علی
کل غالب بلکہ مظہر العجائب والغرائب تھے جبرئیلؑ کے پر کاٹنے والے جنات
کے قتل کرنے والے عرش سے بالا جانے والے تحت الثریٰ کی خبر لانے
والے ذوالفقار کھینچکر کیون نہ تمام شاکیون کو مار ڈالا جو سارا قصہ کھیڑا ہی دور
ہو جاتا اس موقع پر سوا اسکے کہ مولف تقیہ و سکوت کیئے بیٹھا ہین اور کیا عذر و حیلہ
نکال سکتے ہین ان وجوہات بینی سے صاف ظاہر ہو گیا کہ مولف طرز عبارت
کتب سماویہ سے مطلق آگاہ نہین ہین ع رقص کردن نتواند صحن را گوید
کجیست ۔ صفحہ ۲۸۶ مین ہے کہ ایلیا اور علیؑ مین کچھ فرق نہین ہے جواب
ہم کہتے ہین کہ مابین علیؑ و ایلیا کے زمین و آسمان کا فرق ہے اس لیئے کہ
علی عربی لفظ ہے اور ایلیا عبرانی مگر مولف نے بسبب عدم واقفیت کے
اس لفظ کو سریانی لکھا ہے اور حالانکہ کسی لغت کی کتاب سے بھی ثابت نہین ہے

کیونکہ اعلی تو اسم تفضیل ہے علو مصدر کا تو پہر علی کہ صفت مشبہ ہے مشتق
سے مشتق کیونکر ہو سکتا ہے ہان صاحب آپ یہ تو فرمایئے کہ آپنے لفظ ایلیا پر
تو بہت کچہہ بحث کی اور بوجہ حق پوشی کے معنی اوڑا ہی گئے تا کہ معنی لکھنے مین
کہین اہلسنت کے ہاتھہ دستاویز صحیحہ نہ پڑ جاوے جو اولٹا شیعونکو چہینا وین
اب ہم آپکی قلعی کہولتے ہین دیکہو غیاث و منتخب و برہان وغیرہ لغتون کو
کہ اون مین ایلیا کے حقیقی معنے صدیق اکبر کے لکہے ہین اور مجازا لقب
جناب امیرؑ کا بہی ہے اور یہ بات اہل بصیرت پر روشن ہے کہ ہمیشہ حقیقت
کو مجاز پر ترجیح ہوا کرتی ہے جیسے کہ منصب خلافت مین حضرت صدیق اکبرؓ
کو حضرت علیؑ پر ترجیح ہے صفحہ ۲۷۳ مین ہے کہ جبکہ یہ لوگ رسولؐ خدا کے
جنازہ پر حاضر نہوئے تو غریب سیدہ مرحومہ کے جنازہ سے کیا غرض تہی
افسوس اوسوقت مسلمانون کے حال پر ہے کہ سب منافق تہے الخ جواب
مطلب مؤلف کا اس صریح افترا سے یہ ہے کہ کوئی اصحابؓ رسولؐ اللہ
مین سے حضرت فاطمہؑ کے جنازہ پر نہ آیا اور نہ کوئی اصحابؓ رسولؐ اللہ کی جنازہ
پر شریک ہوا تہا اب ہم مؤلف کے قول کو شیعون کی معتبر کتب سے جہوٹا
کرتے ہین کتاب علل الشرایع کی جلد اول باب العلت التی من اجلہا دفنت
فاطمہ باللیل و لم یدفن مین لکہا ہے کہ عمرؓ نے چاہا کہ قبر فاطمہؑ کی کہود کر نماز پڑہے
اس بات پر حضرت علی غضبناک ہوے اور مستعد بجنگ شمشیر ہوے پس
مہاجرینؓ و انصارؓ جمع آئے اور حضرت علیؑ کی رضامندی کو اختیار کیا تب فساد
رفع ہوا اب لیجئے جواب جنازہ رسالت پناہ کا جلاء العیون معتبر کتاب شیعون
مین ہے کہ ابو بکرؓ نے چاہا کہ پیش امام ہو امیر المومنینؑ نے ہٹا دیا اور خود امامت
کی بعد اوسکے اجازت دی صحابہؓ کو تو دس دس آدمی داخل ہوتے تہے اور

درود بھیجتے تھے یہان تک اہل مدینہ و اطراف مدینہ حضرتؐ پر درود بھیجتے تھے
پس ان دونون شہادتون کی تصدیق سے مفتری صاحب جھوٹے ٹھہرے
غرضکہ رسالہ انوار الہدیٰ مین کہ جسکو ظلمات الہدیٰ کہنا زیبا ہے بلکہ یہی اسم
اوسکے لیے سزاوار ہے ایسے ہی واہیات معاملات بیان کئے گئے ہین جس
سے مولف نے پیرایۂ دشمنی مین تو صحابہؓ عالی صفات و ازواج مطہرات
رسول اللہ پر کھلا کھلا تبرا کیا ہے اور پیرایۂ دوستی مین انبیاؑ و اولیا یعنی
آئمہؑ ہدیٰ کو بھلا برا کہا ہے اس لیے یہ چند نمونہ ناظرین کو دکھلا دیے
تاکہ مولف کی ہٹ دھرمی کی داد دین کہ کس قدر ہٹ دھرمی و تعصب و
دروغگوئی کو کام مین لایا ہے اور پھر بھی اللہ رے مین اپنی دانست مین
مولف نے اہلسنت والجماعت کی توہین مین کوئی دقیقہ اوٹھا نہین رکھا
ہے اسی سبب سے ہمارے نزدیک رسالہ انوار الہدیٰ و داستان امیر حمزہ
مین صرف اس قدر فرق پایا جاتا ہے کہ داستان امیر حمزہ کے مولف
نے تو واسطے دہوکہ دینے اہلسنت کے صحابہؓ رسول اللہ کے نام دشمنون کے
نام پر رکھکر تبرا کیا ہے چونکہ اوسکو (یعنی امیر حمزہ کی داستان کو) ناواقف
لوگون نے قصہ سمجھ لیا ہے اس لیے اوسکو واسطے تفریح طبع پڑہتے سنتے
ہین اور اپنے ایمان کو غارت کرتے ہین اور انوار الہدیٰ کے مولف نے
تو صاف صاف تبرا لکہا ہے بہرحال یہ دونون کتابین تبرائیون کی قابل آگ
مین جلا دینے یا پانی مین ڈوبا دینے کے ہین ع بر رسولان بلاغ باشد و بس
اب اس اختصار مین زیادہ گنجایش نہین ہے ورنہ اور بھی ہٹ دھرمیان
ظلمات الہدیٰ کی ظاہر کیجاتی کما لایخفی اطلاع جواب الجواب مین تہذیب
کا خیال ہے ورنہ اس کا جواب بھی انشاءاللہ تعالیٰ ترکی بترکی ہوگا ع گر گدا بہ کرکی تو ہم سست

(٢) جو آیت یا روایت لکھی جاوے اوسکی تفسیر معنی بحوالہ صحیح معہ نشان و
پتہ کے لکھی جاوین غت ربود نہون جیسا کہ انوار الہدیٰ مین کیا گیا (٣) اپنے
آئمہ و مجتہدون کے اقوال کی تکذیب دلائل معقول سے کیجبگا ایسا نہو کہین
یہ کہکر دامن چھوڑاؤ کہ ہماری کتابون مین یہ نہین یا وہ نہین (٤) ہمارے
سوالون کا جواب عقلی و نقلی دلائل سے ایسا معقول لکھا جاوے جسکو اہل
علم منصف قبول فرماوین غائین بائین شائین نہ ہو (٥) آیات و روایات کے
لفظون و معنون مین تحریف و تبدیل نہ کیا جاوے اور راے و کالت
کو بھی دخل نہو تعصب بالاے طاق رکھدیا جاوے ٭

# حکم اطاعت و پیروی خلفائی رسول اللہ کا

واضح ہو کہ جسطرح سے انسان پر خدا و رسول کی اطاعت فرض ہے اوسیطرح
سے بموجب آیہ اطیعوا اللہ و اطیعوا الرسول و اولی الامر منکم کے اطاعت
خلفاے اربعہ کی علے الترتیب فرض ہے اس لیے کہ خداے تعالیٰ نے اپنے
کلام برحق مین صاف صاف اونکی خلافت کی اوصاف بیان کردیے ہین وہو ہذا
وعد اللہ الذین آمنوا منکم وعملوا الصالحات لیستخلفنہم فی الارض کما
استخلف الذین من قبلہم ولیمکنن لہم دینہم الذی ارتضیٰ لہم ولیبدلنہم من
بعد خوفہم امنا یعبدوننی لا یشرکون بی شیئا ومن کفر بعد ذالک فاولئک ہم الفاسقون ٥
ترجمہ وعدہ کیا اللہ نے اون لوگون کو جو ایمان لائے تم مین سے اور اچھے
کام کئے یقینا خلیفہ کریگا اونکو زمین مین جیسے کہ خلیفہ کیا تھا اون سے اگلون کو
(یعنی داود علیہ السلام کو بموجب آیہ شریف یا داود انا جعلناک خلیفۃ فی الارض
اور اسیطرح سے سلیمان علیہ السلام کو) اور جماویگا اونکو دین اونکا وہ دین کہ پسند

کر دیا اونکو اور دیگا اونکو اونکے ڈر کے بدلے امن میری ہی بندگی کرینگے شریک
نہ کرینگے میرا کسی کو اور جو کوئی ناشکری کرے گا اوسکے پیچھے سو وہی لوگ
ہین بے حکم سو اسکے اثبات خلافت خلفاء الراشدین شیعون کی بھی معتبر
کتب سے ہوتا ہے چنانچہ خلاصۃ المنہج کے ۲۸ جزو مین تفسیر آیہ کریمہ
واذ اسر النبی الی بعض ازواجہ حدیثا کی یہ لکھی ہے کہ حضرت رسول تفسیر منہج الصادقین پ ۲۸
خدا صلعم نے حفصہؓ سے فرمایا کہ بعد ہمارے ابو بکرؓ مالک امت ہوگا
اور بادشاہی کریگا بعد اوسکے تیرا باپ (یعنی حضرت عمرؓ) حفصہؓ نے
خوش ہوکر یہ دونون بھید عائشہؓ سے کہدیئے تب یہ آیت شریف
نازل ہوئی اور اسیطرح سے مجمع البیان مین ہے اور نہج البلاغت
مین ہے کہ جب حضرت عثمانؓ غنی شہید ہوگئے اور مسلمانون نے
خلافت کا جناب امیرؑ پر اتفاق کیا اوس وقت آپنے ارشاد فرمایا
انا لکم وزیرا خیر لکم من ان اکون امیرا ترجمہ یعنی اے مسلمانون مین
تمھارے لیے وزیر رہون بہتر ہے اوس سے کہ امیر ہون جب مسلمانون
نے جناب امیرؑ کو خلافت پر مجبور کیا تب آپنے خلافت کو بپاس
خاطر مسلمانون کے قبول کیا پھر اسی کتاب مین ہے کہ خلافت کی حالت
مین بھی جناب امیرؑ کی زبان مبارک سے یہی نکلتا تھا واللہ ما کانت لی فی الخلافۃ
رغبۃ ولا فی الولایۃ اربۃ ولکنکم دعوتمونی الیہا
وحملتمونی علیہا ترجمہ یعنی خدا کی قسم ہے کہ خود مجھکو خلافت کی رغبت نہین ہے
اور نہ ولایت کی حاجت ہے لیکن تم نے مجھکو بلایا خلافت کی طرف
اور باعث ہوئے تم میرے لیے خلافت کے الخ پس ہر مدعی
اسلام پر فرض ہوا کہ خلفاء اربعہ برحق کی اطاعت و پیروی کرے

کیونکہ ان ارکان اربعہ اسلام کی پیروی عین پیروی رسول اللہ علیہ الصلوٰۃ والسلام کی ہے اب باقی رہا یہ امر کہ پیرو رسول اللہ و خلفا رسول اللہ کون لوگ ہین پنج وقتہ جماعت سے نماز پڑہنے والے مساجد اللہ کو زینت دینے والے اشراق کے عاشق تہجد کے شائق حفظ و ناظران تلاوت کرنے والے کلام اللہ پاک کے ورد بہیجنے والے روح پر فتوح صاحب لولاک کے اصلی جماعت جمعہ و عیدین کے امیدوار زیارت حرمین شریفین کے طالب مدد حلال ہر مشکلات کے ذاکر اسماء حسنیٰ رافع الدرجات کے عابد شب زندہ دار زاہد پرہیزگار گوشہ نشین اعتکاف دیانت دار با انصاف کلمہ توحید کے شاغل حدیث رسول اللہ کے عامل فرض و واجب و سنت و نفل روزہ رکھنے کے مشتاق رمضان شریف مین تراویح پڑہنے کے مشتاق پابند طہارت کاملہ کے حریص عبادت نافلہ وغیرہ کے جس مین یہ وصف ہون وہ بے شک و شبہ پیرو رسول اللہ و خلفائے رسول اللہ کا ہے اللہم زد۔ الٰہی بحرمت سید الابرار و آل اطہار و اصحاب اخیار اس رسالہ ہدایت اظہار کو قبول فرما اور مجھ عاصی پر معاصی کے واسطے ذریعہ نجات بنا

ربنا لا تؤاخذنا ان نسینا او اخطانا ربنا ولا تحمل علینا اصرا کما حملتہ علی الذین من قبلنا ربنا ولا تحملنا ما لا طاقۃ لنا بہ واعف عنا واغفر لنا وارحمنا انت مولٰنا فانصرنا علی القوم الکٰفرین ○ وصلی اللہ علی خیر خلقہ محمد و آلہ واصحابہ اجمعین برحمتک یا ارحم الراحمین وآخر دعوانا ان الحمد للہ رب العالمین

تمام شد

# محضرنامہ علماء شرع متین و رؤساء حامی دین دیوبندی
# بہ نسبت شیخ احمد صاحب شیعی جدیدی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

بخدمت علماء و رؤساء دیوبند ضلع سہارنپور بغرض کشف حقیقت حال یہ گذارش ہم خدام علماء کی ہے کہ شیخ احمد صاحب دیوبندی شیعی کی نسبت ہم لوگوں کو اخبار مختلفہ پہونچے۔ بعض اشتہارات میں شیعان آگرہ و لکھنؤ وغیرہ سے اون کی نسبت یہ مشتہر کیا ہے کہ مولوی شیخ احمد صاحب دیوبندی مولف رسالہ انوار الہدی علماء دیوبند کے رکن اعظم شمار ہوتے ہیں اور عالم و فاضل گنے جاتے ہیں اول اہلسنت میں ایک رکن رکین تھے اب اہل تشیع کے لیے مایہ فخر زیب و ملت ہیں۔ دوسری جماعت معتبرہ سے یہ مسموع ہوا کہ شیخ احمد صاحب کو سوا عالم و فاضل نہیں اور نہ علماء دیوبند کی طرح جنکی شہرت اکثر اطراف عالم میں پھیلی ہوئی ہے یہ بھی مشہور ہوتے اور ایسے گمنام کیوں ہوتے کہ سوائے چند شیعہ کے کوئی اونکا نام بھی نہ جانتا یہ صرف دھوکہ اور فریب حضرات شیعہ کا ہے کہ اونکی نسبت ایسے الفاظ لکھدیئے۔ اب ہم طالبان حق آپ حضرات رؤساء و علماء ساکنان دیوبند و واقفان حقیقت حال سے یہ گذارش کرتے ہیں کہ جو کچھ حق ہو بلا کم و کاست تحریر فرمایئے کہ اہل اشتباہ کے شکوک رفع ہوں اور آپکو اجر دارین حاصل ہو۔ بینوا توجروا *

## الجواب

بلا ریب شیخ احمد صاحب مذکور دیوبند کے رہنے والے ہین نہ عالم ہین نہ اہل علم و فضل سے اونکو کوئی تعلق و ربط بلکہ جیسے اس زمانہ مین کچہری کی تحصیل کے ملازم کچھہ شُدہ بُدہ فارسی اردو مین حاصل کر لیتے ہین اس قسم کے ہین چنانچہ اہل انصاف اونکی تالیف کو بھی دیکھکر ہماری معروضات کی تصدیق کرسکتے ہین علم عربی وتحقیق دین سے اونکو کچھہ مناسبت نہین اس کو جہہ سے محض نابلد ہین جہلاؔ وسفہاء کے لیے بیشک مایۂ فخر و افتخار ہونگے مگر اہل علم سے تو وہ ہمیشہ جان چُراتے پھرتے ہین اور خود ہم لوگون سے اسی قصبہ دیوبند مین اونکو بعض معاملات پیش آئے جسمین محض لاجواب اور ساکت ہوئے اور اپنی جہل ونادانی کے خود مقر ہوئے ایک خط اونکی قلم کا لکھا ہوا چھپا ہوا موجود ہے جسمین وہ خود مقر ہین اپنے لاعلم اور جاہل ہونے کی تصدیق کے لیے اوسکی کسیقدر عبارت درج اشتہار ہذا ہے رقعہ پیش کرنے سے پہلے اس قدر اور عرض ہے کہ ایک گفتگو جو خود ہم لوگون کو اونکے ساتھہ پیش آئی جس سے اونکا جہل پوری طرح سے منکشف ہوجاویگا وہ یہ کہ شیخ احمد صاحب مذکور نے چند اعتراض جو اونکے اکابر پہلے سے کرتے چلے آئے ہین مذہب اہل سنت پر پیش کئے اونکے جوابات دندان شکن دیے گئے اور ترجمہ احادیث اونکو سناکر ساکت کیا گیا اونکی جانب سے سوا سے سکوت وتسلیم اور کچھہ نہ تھا ہیبت اہل حق سے نہ جواب مین کچھہ نقص پیش کرسکے نہ گویائی وبیان کی نوبت آئی محض سکوت تھا یا تسلیم آخر مین ہم لوگون نے یہ کہا کہ شیخ صاحب اب تو ہمنے ترجمہ

صحیح کرکے آپکو مطالب تاویشا پر واقف کیا اور حق سمجھا دیا اگر بالفرض ہم بالکل ترجمہ برعکس کرکے آپکو سنا دین جب بھی آپ ہان ہان ہی کرینگے اسقدر اور کو بات کرتے نہ سمجھو کہ ترجمہ برعکس بیان کرتے ہین اسپر شاید ندامت ہوئی ہو کہ اس علم شریف میں اہل علم سے اونچا دانائی سے بہت بعید ہے مگر سمجھتے اور نادم ہوتے تو پھر کیون اس کوچہ مین قدم رکھتے اور دوسرے علم کا کرکے ضلوا و اضلوا کے مصداق ہوتے اور وعید من افتی بغیر علم کا بار اپنے سر پر رکھتے سچ ہے من یضلل الله فلا ہادی له اب ہم عبارت موعود درج اشتہار کرتے ہین جو خود اونکے قلم کی لکھی ہوئی مطبوع ہو چکی ہے ۱۳۱۲ ہجری

## نقل خط شیخ احمد صاحب دیوبندی جو انھون نے بجواب بعض علماء دیوبند لکھا تھا

حضرت مولوی صاحب جوابات جو کہ آپنے بھیجے ہین وہ واقعی نہایت عمدہ اور قابل تعریف ہین جس جس معاملہ مین مجھکو شک واقع ہوا تھا وہ معاملات طے ہو گئے (اوس خط کے آخر مین یہ بھی لکھا ہے) اور سائل جسکو پوچھنا کسی امر کا منظور ہوتا ہے وہ کس سے پوچھے سوای عالم کے الخ۔

راقم بندہ شیخ احمد انتہی عبارتہ۔

پس درحقیقت شیخ احمد صاحب مذکور حسب اقرار خود سائل عامی ہین علم و فضل تو اون مین کیا ہوتا فہم و لیاقت سے بھی عاری ہین جس شخص نے اونکی نسبت عالم و فاضل یا علماء دیوبند مین رکن اعظم ہونے کا اشتہار دیا محض غلط لا اصل ہے مشتہرین کو اصل حال کی خبر نہین ورنہ ایسی جرأت نکرتے البتہ شیخ احمد صاحب سے تعجب ہے کہ اونھون نے باوجود اطلاع ہونیکے مشتہرین کو ایسی تعریف کاذبہ سے نہ روکا

ع چہ دلاورست دزدی کہ بکف چراغ دارد۔ بندہ عزیز الرحمن دیوبندی خادم مدرسہ عربیہ دیوبند

یہ جواب جو سائل کے سوال کا جس صاحب نے لکھا ہے اوسکی تصدیق بندہ مہتمم مدرسہ اسلامی دیوبند بہی کرتا ہے کہ جو کچھہ جواب مین تحریر کیا ہے بلا کم و کاست راست اور درست ہے یہ شیخ احمد صاحب نہ پہلے مولوی یا عالم تھے نہ اب ہین عربی وغیرہ سے انکو کسی طرح مناسبت ہی نہین ہے بلکہ بزبانہ ایستادن یہ اپنے دین سے بھی واقف نہ تھے۔ وقوف دین تو درکنار روزمرہ کے مسائل جو وضو اور نماز کے برتاؤ کے ہین اون سے بہی محض ناواقف اور بے علم تھے جب اونھون نے اپنا مذہب تبدیل کیا تو دوسرے فریق مین عالم کہلائے البتہ ہمکو یہ فخر ہے کہ دیوبند کے بے علم دوسرے مذہب والون کے یہان عالم کہلاوین۔

محمد عابد مہتمم مدرسہ دیوبند

جناب حاجی محمد عابد صاحب نے جو بہ نسبت شیخ احمد صاحب تحریر فرمایا ہے میری رای مین بالکل درست و راست بے کم و کاست ہے۔

ذوالفقار علی عفی عنہ ممبر مدرسہ عربیہ دیوبند

احقر کو جو کچھہ شیخ صاحب مذکور سے چونکہ اتفاق ہمکلامی ہوا ہے اور نیز محلہ داری کا بہی علاقہ ہے اس لیئے اونکے حالات بعض بعض مفصل معلوم ہین سو نظر برین امور یقینًا کہتا ہون کہ جو کچھہ اونکے بارے مین لکہا گیا ہے اس مین اصلا مبالغہ نہین بلکہ وہ اس بیان سے بہی زیادہ کے مستحق ہین والعہد

محمد حسن عفی عنہ مدرس اول مدرسہ عربیہ عیش دیوبند

میان شیخ احمد کی نسبت جو امور واقعیہ و صحیحہ تحریر ہوے ہین اگر کسی ناواقف کو اوس مین شک و شبہ ہو تو اون سے کوئی عبارت عربی

لکھوا پڑھوا کر دیکھ لیں اس امر مرقومہ کی بخوبی تصدیق ہو جائیگی۔

العبد

خلیل احمد عفی عنہ مدرس و مہتمم رئیس انبیٹہ ضلع سہارنپور

شیخ احمد صاحب دیوبندی کی نسبت جو کچھ صدر میں لکھا گیا بہت صحیح و درست ہے

العبد العبد

احمد حسن دیوبندی عفی عنہ ابن مولوی مہتاب علی صاحب مرحوم رئیس دیوبند

فضل الرحمن عفی عنہ ممبر مدرسہ عربیہ دیوبند و رئیس دیوبند

اس میں شیخ احمد شیعی دیوبندی کی نسبت جو کچھ لکھا گیا ہے میں اوسکی تصدیق کرتا ہوں

العبد العبد

محمد مسعود حسن عفی عنہ ابن مولانا رشید احمد صاحب گنگوہی

مظہر حسین عفی عنہ بن قاضی رئیس دیوبند

نسبت شیخ احمد صاحب دیوبندی کے جو کچھ عبارت مذکور الصدر میں لکھا ہے درحقیقت وہ اوسکے لائق ہیں۔

العبد العبد

محمد شفیع عفی عنہ رئیس دیوبند

بندہ نظیر احمد صدیقی ممبر مدرسہ کوتلوی رئیس دیوبند

شیخ احمد صاحب کی نسبت جو کچھ تحریر فرمایا گیا ہے درست اور حق ہے واقعی امر یہ ہے کہ اونکو علوم عربیہ سے خواہ اعلےٰ ہوں یا ادنےٰ کسی درجہ مس اور لگاؤ نہیں البتہ اردو کے تراجم دیکھکر عالم بن بیٹھے ہیں

بالله اعلم و علمہ اتم ـ

الجواب

حبیب الرحمن عفی عنہ

واقعی شیخ احمد صاحب ویسے ہی ہین جیسا اونکی نسبت ان حضرات نے تحریر فرمایا ہے اونکو مولوی صاحب کہنے شیعہ ہی راضی ہوتے ہون گے یہان تو عوام مین شمار ہوتے ہین اور علم کے تو نام سے بھی واقف نہین اب تک یہ حال ہے کہ جب اسکان تشریف لاتے ہین تو خوف اہل حق سے گہر کے گوشہ سے باہر قدم رنجہ نہین فرماتے دیوبند سے باہر جاکر جو چاہین فرمائین ـ

الجواب صحیح الجواب صحیح

محمد حسن عفی عنہ مدرس مدرسہ عربیہ

امداد الحق عفی عنہ دیوبندی ابن مولوی ذوالفقار علی صاحب مرحوم رئیس دیوبند

بندہ احمد علی عفی عنہ ابن حاجی سراج الحق صاحب رئیس دیوبند

اس ناکارہ نے اپنے تمام سن شعور پچاس برس مین کوئی امر عالمانہ یا تحقیق واقفانہ یا کوئی عمل وچال وچلن طالب علمانہ کے ساتھ منشی صاحب تذکور کو موصوف نہین پایا لہذا تہمت علم وفضل کی اونکے ساتھ مین بالکل غلط ہے البتہ خوبین ہین یا آنکہ محض ناواقف علم سے ہین اور آپکو واقف جانتے ہین صورت دار ہین جیسو رو غیرہ مین مختار ہین خوش پوشاک ہین خوش خوراک ہین اگر مذہب اہل تشیع مین ان امور کا نام علم ہے فضل ہے رکن اعظم ہے مایۂ فخر وزیب ملت ہے تو بیشک اونکو

